نامعلوم امور کے حیرت انگیز راز اور مفید قیمتی معلومات

ماہ نومبر ۲۰۱۹ء

قیمت :- /۶۵ روپے

# روحانی دنیا

زندگی کے دور

مالی حالات

علم نجوم

کی مدد حصول ملازمت کے سلسلے میں!

قران

شمس و مشتری

زائچہ پیدائش میں

مشتری کے احکام

مجرب عملیات

برنی

# روزانہ کواکبی گائیڈ

# 2020

ہر روز کے نظرات مع ان کے اثرات، مدت اثرات کواکب

ہر سعد و نحس نظر کا دورانیہ، کاروبار، فنانس، قانونی نکات، قمری دنوں کی مخصوص

سرگرمیاں، قمری عدم الحساب، ہر روز اپنے پروگرام ترتیب دیں

۳۶۵ دنوں کے
ہر دن کے اثرات،
عملیات کے اہم
مواقعوں سے
فائدہ اٹھائیں

اس تقویمی گائیڈ کی انفرادی خصوصیت یہ ہے کہ ڈائری کی طرح ہر صفحہ پر ۵ دن دیئے گئے ہیں تاکہ اس میں ہر خاص و عام بات لکھی جا سکے، پہلے سے اپنے پروگرام ترتیب دیں، کس دن کون سی خریداری کرنی ہو، شادی کب کریں، ملازمت کی درخواست کس دن یا نظر میں دینی ہے۔ پراپرٹی یا مکان کب خریدا یا بیچا جائے۔ لین دین، گفت وشنید، تحریری کام، پیشہ وارانہ کاروبار اور دیگر معاملات کب طے کئے جانے چاہئے، سفر کا دن کون سا بہتر ہے۔ ہر تاریخ میں اس دن کے نظرات، قمری دور، برج میں قمر کا داخلہ مع وقت، برج میں کواکب کا داخلہ مع وقت، ہجری و عیسوی تاریخیں، رجعت و استقامت، قمری خلل السیار شامل ہیں۔

قیمت =/۲۵۰ + ڈاک خرچ + منی آڈر فیس = ۶۵+۵=۷۰ = ۳۹۰ روپے کی وی پی آپ وصول کریں گے۔

اپنا ایڈریس اور برنی تقویم ۲۰۲۰ء اور کواکبی گائیڈ ۲۰۲۰ء لکھ کر 0333-7202964 پر میسج کریں آپ کا آڈر نوٹ کرلیا جائے گا

E-mail: ruhanidunya@hotmail.com

Phone: 021-34949944

**اوراق پبلشرز پی آئی بی کالونی کراچی نمبر ۷۴۸۰۰**

اپنے قریبی بک اسٹور سے حاصل کریں

آپنا آڈر آج ہی ارسال کریں

علوم روحانی دینی دنیوی اور کائناتی معلومات کا خزانہ

جاری شدہ ۱۹۳۲ء

بیادگار حضرت کاش البرنیؒ

# ماھنامہ روحانی دنیا

منیجنگ ایڈیٹر: حارث عثمانی البرنی

نائب مدیرہ: شازلی سعید مغل

بدل اشتراک

فی پرچہ:۔/ ۶۵ روپے  سالانہ چندہ:۔/ ۸۰۰  بذریعہ رجسٹری:۔/۹۶۰ روپے

میل بذریعہ PDF سالانہ چندہ:۔/۲۵۰۰ روپے

غیر ممالک ایئر میل

ابوظہبی، دوبئی، بحرین، مسقط، ایران، کویت:۔/۴۲۰۰ روپے

افریقہ، برطانیہ، نیویارک (امریکہ) : ۔/۵۲۰۰ روپے

جلد نمبر ۸۷

شمارہ نمبر ۸

ماہ نومبر ۲۰۱۹ء

اس شمارے میں



فون پر رابطہ کریں صبح ۱۱ بجے سے شام ۳ بجے تک

رابطہ دفتر

فون نمبر: 021-34949944
0333-7202964

ای میل: ruhanidunya@hotmail.com
ruhanidunya@yahoo.com
Web site: www.ruhanidunya.com

• منیجر سرکولیشن  سہیل احمد

• کمپوزنگ  اصغر نظامی

خط وکتابت وترسیل زر کا پتہ: منیجر رسالہ روحانی دنیا، ابراہیم مارکیٹ پیر الہی بخش کالونی، کراچی ۷۴۸۰۰

# RUHANI DUNYA ESSENTIAL OIL

| نام اردو | English | ML | RATE |
|---|---|---|---|
| کالی تلسی | BASIL OIL | 30 | 650.00 |
| ترنج | BERGAMOT OIL | 30 | 600.00 |
| لوبان | BENZION OIL | 30 | 800.00 |
| سیاہ زیرہ | CARAWAY OIL | 30 | 550.00 |
| الائچی | CARDOMOM OIL | 30 | 600.00 |
| دیاردیودار | CEDARWOOD OIL | 30 | 500.00 |
| کافور | CHAMPHOR OIL | 30 | 650.00 |
| ساج | CLARY SAGE OIL | 30 | 1600.00 |
| دارچینی | CINNAMON OIL | 30 | 700.00 |
| لونگ | CLOVE OIL | 30 | 400.00 |
| یوکلپٹس | EUCALYPTUS OIL | 30 | 400.00 |
| بارزد بریجا | GALBANUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM OIL | 30 | 1500.00 |
| گل شمدانی | GERANIUM (Natural) (T/L) | 30 | 3000.00 |
| لیونڈر | LAVENDER OIL | 30 | 450.00 |
| لیمون | LEMON OIL | 30 | 450.00 |
| اذخر | LEMON GRASS OIL | 30 | 400.00 |
| عرق لیموں | LIME OIL | 30 | 460.00 |
| مشک | MUSK OIL | 30 | 800.00 |
| نارنگی شریں | ORANGE SWEET OIL | 30 | 350.00 |
| ارنڈی کی قسم | PALMA ROSA OIL | 30 | 800.00 |
| نعناع ہندی | PATCHOULY OIL | 30 | 980.00 |
| نعناع ہندی قدرتی | PATCHOULY OIL(Natural) | 30 | 1880.00 |
| نارنگی تلخ | PETIT GRAIN OIL | 30 | 850.00 |
| فل فل پودینا | PEPPERMINT MenthalOIL | 30 | 450.00 |
| فل فل پودینا سادہ | PEPPERMINT OIL | 30 | 350.00 |
| صنوبر | PINE OIL | 30 | 400.00 |
| روزمیری | ROSEMARY OIL | 30 | 580.00 |
| چوب صندل | SANDAL WOOD OIL | 30 | 12500.00 |
| ساسافارس | SASA FARAS OIL | 30 | 960.00 |
| خس خس | VETIVERT OIL | 30 | 1800.00 |
| یلینگ یلینگ | YLANG YLANG | 30 | 2280.00 |
| گھٹیااور جوڑوں کے درد کے لئے | **Arthritis & Joints Pain Oil** | 125 | 600.00 |
| اعضاءاورنسوں کے کھچاؤ کے لئے | **Muscular Pain Relief Oil** | 125 | 800.00 |

روحانی دنیا
ماہ نومبر ۲۰۱۹ء

# حقـــائـــق

ایک امیر آدمی جب بوڑھا ہو گیا تو اس نے اپنے لڑکے کو ایسی نصیحت کرنا چاہی جو زود اثر ہو۔ اور اس کے تمام عمر کام آئے۔ چنانچہ وہ اس کو ایک بڑے کھیت کے کنارے لے گیا۔ اور اس سے کہا:

بیٹا! تیرے سامنے جو کھیت ہے۔ اس میں جس قدر بال لگی ہوئی ہیں ان سب میں طلسماتی خوبیاں ہیں۔ تجھ کو اس کھیت میں سے صرف ایک دفعہ گزرنا ہوگا اور اناج کی بال صرف ایک ہی توڑ کر لانی ہوگی۔ جو تم کو راستہ چلتے چلتے توڑنا ہوگی۔ تم راستہ میں مت ٹھہرنا اور نہ ہی ایک قدم پیچھے ہٹنا۔ اور ایک بال خوب بھری ہوئی اور عمدہ سی کھیت میں سے توڑنا۔ اس بال کے قد اور خوبصورتی کو دیکھ کر قیمت ملے گی۔

لڑکا باپ کا شکریہ ادا کر کے روانہ ہوا۔ اس نے راستہ میں بہت سی بالیں دیکھیں جو اناج سے بھری ہوئی، پکی اور خوبصورت تھیں۔ لیکن اس نے اس خیال سے ایک بھی نہ توڑی کہ ابھی کھیت بہت لمبا پڑا ہے۔ آگے بڑھ کر اس سے بھی اچھی ملیں گی۔

اس خیال سے وہ آگے بڑھتا چلا گیا۔ آخر کار دن غروب ہو گیا اور لڑکا کھیت کے ایسے حصے میں پہنچ گیا جہاں ایک بھی بال اناج کی دکھائی نہ دیتی تھی۔ لڑکے کو پچھلی بالیں نہ توڑنے اور دیوانہ وار آگے بڑھنے کا افسوس ہوا اور چونکہ وہ حسب وعدہ پیچھے کو نہ ہٹ سکتا تھا اس لئے اُس نے ایک بھی بال نہ توڑی۔

جب اس کے باپ نے دیکھا کہ لڑکے نے ایسے بھرے کھیت میں سے اپنی ناعاقبت اندیشی کے باعث ایک بھی بال نہیں توڑی اور خالی ہاتھ واپس آ گیا۔ تو اس نے اس کو اپنے پاس بلا کر پوچھا کہ تم کو کچھ معلوم ہوا ہے؟

لڑکے نے کہا۔ ہاں! میں نے بڑی سخت غلطی کی۔ جب میرے سامنے عمدہ سے عمدہ بالیں موجود تھیں۔ میں نے اس خیال سے کہ آگے کھیت بہت پڑا ہے۔ ایک بھی نہ توڑی۔

باپ نے پھر سمجھایا کہ ذرا خیال کرو۔ کہ کیا اسی طرح تمہاری زندگی کے ایام نہیں گزر رہے۔ اور اب تم جس شیریں وقت کو اس خیال سے گزار رہے ہو کہ ابھی عمر بہت پڑی ہے کیا اس کے لئے نہ پچھتاؤ گے؟ لڑکے پر اس لاثانی مثال کا بہت اثر ہوا۔ اور اس روز سے وہ اپنے پروردگار کی طرف مشغول ہوا۔

ٹھیک یہی حال ہماری زندگی کا ہے جس کا ایک ایک سال بھی لمحوں کی طرف گزر رہا ہے۔ سال نو شروع ہوتا ہے۔ بیوقوف لڑکے ٹھیک اسی طرح کہتے ہیں کہ ابھی سال بہت پڑا ہے کیوں نہ ابھی سے سر مارا جائے۔ لیکن جلد ہی سال کا خاتمہ آ جاتا ہے۔ اور پھر "پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت۔"

جس رفتار سے وقت گزر رہا ہے۔ اس طرح سے ہماری زندگی کے کھیت کا اختتام آ جائے گا اور ہم کو قیامت کے دن اس خدا کے سامنے اس لڑکے کی مانند شرم سے گردن جھکائے جانا ہوگا۔ لیکن ابھی وقت باقی ہے اور ابھی تک کھیت ختم نہیں ہوا۔ ہماری زندگی کے دن کا سورج بھی ابھی تک چمک رہا ہے۔ اگر ہمت کریں اور اب بھی اس خدائے قدوس کی رضا کی کوشش کریں تو ہم کو کہیں کوہ ہمالیہ پر نہیں جانا ہے۔ بلکہ وہ بالکل ہمارے نزدیک ہے۔ لیکن ہم دنیاوی کاروبار میں اندھے ہوئے آگے کو بڑھتے چلے جا رہے ہیں اور اپنے برابر میں کھڑی ہوئی موتیوں کی بال کو نہیں توڑتے۔ جس کے لئے چند ہی دنوں بعد پشیمانی کا سامنا ہوگا۔

روحانی دنیا والو! دنیا میں موت کی آگ پھیلنے والی ہے۔ کون جانے کس وقت، کس کے گھر کو یہ آگ لگ جائے۔ آج کی قدر کرو۔ دنیا کا کام کرتے ہوئے خدا کی عبادت کو روزمرہ کا اصول بنالو۔ سورۃ العصر کو پڑھو۔ تو زندگی کے اُن حقائق کا علم ہوگا۔ جن سے انسان غافل ہے۔

# لـــوح زحـــل

## استحکام وجمعیت کی روحانیت

## تسخیر سلطنت وفتوحات، ناموری، حکمت اور قیام واستحکام مرتبہ کے لئے مؤثر وقت

ستارہ زحل کو ترفع اور تنزل سے منسوب کیا جاتا ہے۔ جب یہ سعد ہوتا ہے تو اعلیٰ مرتبہ اور اختیارات دیتا ہے نحس ہونے کی صورت میں مصائب وآلام خوف اور ڈر کا سبق دیتا ہے۔ زحل کی نحوست سے ہر شخص زندگی میں کسی نہ کسی طرح ضرور متاثر ہوتا ہے۔ یاد رکھیئے یہ دنیا اسباب کی ہے۔ ایسا سبب ضرور تلاش کرنا چاہیئے جو انسان کو مصائب سے بچائے۔ اُس کے مرتبے کو استحکام دے اور عظمت حاصل ہو۔ دنیوی مقام کے ساتھ ساتھ وہ مقام جہاں انسان ہر جگہ لاچار ہو جائے تو وہاں ایک اور سبب کو اختیار کرنا ہے وہ سبب روحانی علوم سے استمداد حاصل کرنا ہے۔ ان علوم میں خاص امتزاجی حالت سے ایسی الواح تیار کی جاتی ہے جو ذرائع اور اسباب لاتی ہیں جس سے بدقسمتی خوش قسمتی میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ ان الواح میں سے ایک لوح زحل کی بھی ہے۔ جس کے خواص مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

۲۔ نحوست کے بعد جلد اسباب بنانے کے لئے لوح بے انتہا موثر ثابت ہوگی۔

۳۔ تسلط برخلق اور استحکام کے لئے کہ تنزلی نہ ہو۔

۴۔ حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام دیتا ہے۔

۵۔ تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مضرات سے محفوظ اور مکینوں کے لئے خوشحالی رہے۔

۶۔ خلقت میں ناموری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی کے لئے۔

۷۔ وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت ملازمین کام کرتے ہوں۔ چاہیں کہ قیام مرتبہ اور غلبہ برمخلوق رہے۔ یہ لوح مؤثر ہے۔

خوش قسمتی اور بدقسمتی دونوں انسان کے ساتھ ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بدقسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اُٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے۔ کیونکہ اُس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے اور علم بھی دیا۔

زحل سے متعلق اسباب کو اختیار کرنے کے لئے چاندی کی لوح اور خاص اوقات میں اس لوح کے نقوش اس پر اُتارنے ہوں گے پھر اگر اس لوح کو پاس رکھا جائے تو ایک مخفی اثر رکھنے والی باقوت چیز آپ کی زندگی کو بدل دے گی۔ جلد یا بدیر اُس کے اثرات خود دیکھیں گے۔ لازماً دوسروں سے آپ اپنے آپ کو مختلف قوت اور خوشی کا مالک پائیں گے۔

جو لوگ دفتر سے لینا چاہیں تو لوح کا ہدیہ علاوہ محصول ڈاک کے ارسال کردیں۔ ہدیہ نام مع والدہ لکھیں۔

اب سختی کا وقت خصوصاً سرطان، سنبلہ، جدی، دلو کے لئے ہے اُن کو ضرور بنوانا چاہیئے۔ باقی لوگوں کو آئندہ کے تحفظ کے لئے ضرور تیار کروانا چاہیئے۔

اپنا نام معہ والدہ کا نام 0333-7202964 پر میسیج کریں۔ اور رقم منی آڈر حارث عثمانی البرنی کے نام کا ارسال کریں

# حضرت عبداللہ بن مبارکؒ

ایک مرتبہ آپ فراغت سے حج کے بعد بیت اللہ میں سوگئے اور خواب دیکھا کہ دو فرشتے باہم باتیں کررہے ہیں اور ایک نے دوسرے سے سوال کیا کہ اس سال کتنے لوگ حج میں شریک ہوئے اور کتنے افراد کا حج قبول ہوا- دوسرے نے جواب دیا کہ چھ لاکھ لوگوں نے فریضہ حج ادا کیا لیکن ایک فرد کا بھی حج قبول نہیں ہوا- آپ فرماتے ہیں کہ جب میں نے یہ سنا تو میرے دل میں ایک اضطراب پیدا ہوگیا- اور میں نے کہا اس قدر لوگ جو اطارف و کناف سے اس قدر تکلیف اٹھا کر اور صحراؤں اور بیابانوں کو طے کرکے آئے ہیں ان کی تمام تکالیف و مصیبتیں رائیگاں گئی- پھر اس فرشتے نے کہا کہ دمشق میں ایک موچی ہے اور اس کا نام علی ابن الموافق ہے اور وہ حج کو نہیں آیا- لیکن اس کا حج قبول ہے اور حق تعالیٰ نے ان سب لوگوں کا اس کے طفیل میں سب کا حج قبول کرلیا ہے- جب میں نے یہ سنا اور خواب سے بیدار ہوگیا اور کہا مجھے دمشق جانا چاہیئے اور اس شخص کی زیارت کرنی چاہیئے- جب میں دمشق پہنچا تو اس کا گھر تلاش کیا اور مکان کے دروازے پر آواز دی' اندر سے ایک شخص نکلا- میں نے اس کا نام دریافت کیا- اس نے کہا علی ابن الموفق' میں نے کہا مجھے آپ سے کچھ باتیں کرنی ہیں- اس نے کہا ہاں کہو- میں نے کہا آپ کیا کام کرتے ہیں- انہوں نے جواب دیا میں پارہ دروزی (موچی) کرتا ہوں- پھر میں نے خواب کا تمام واقعہ ان سے بیان کیا- انہوں نے کہا تمہارا نام کیا ہے- میں نے کہا عبداللہ بن مبارک- یہ سنتے ہی وہ چیخ مار کر بے ہوش ہوکر گر پڑے- جب ہوش میں آئے تو میں نے کہا کہ مجھے اپنی حالت سے آگاہ فرمائیے- انہوں نے کہا مجھے تیس سال سے حج کی آرزو تھی میں نے اس نیت سے تین ہزار درہم جمع کئے اور اس سال حج کا ارادہ کیا لیکن ایک دن میرے پڑوسی کے یہاں سے کھانا پکنے کی خوشبو آرہی تھی- میری بیوی نے کہا کہ اس کے یہاں سے تم بھی مانگ لاؤ تاکہ ہم بھی کھالیں- چنانچہ میں نے اس سے جاکر کہا کہ آج آپ نے جو کچھ پکایا ہے ہمیں بھی عنایت کریں- لیکن اس نے کہا وہ کھانا آپ کے کھانے کا نہیں ہے- کیوں کہ سات دن سے میں اور میرے اہل و اعیال فاقہ کشی میں مبتلا تھے- آج اتفاقاً میں نے ایک مردار گدھا دیکھا تو اس سے ایک ٹکڑا گوشت کا کاٹ لایا اور پکایا وہ تمہارے لئے حلال نہیں- جب میں نے یہ سنا تو میں خوف الٰہی سے لرز گیا- میں تین ہزار درہم گھر سے اٹھا لایا اور اس کو دے دیئے اور کہا اس سے اپنے بال بچوں کا گزارہ کرو- کہ میرا حج یہی ہے- ایک مسلمانِ کی امداد میرے حج کے برابر ہے- حضرت عبداللہ بن مبارک نے یہ واقعہ سن کر فرمایا کہ فرشتوں نے خواب میں واقعی سچی بات کہی تھی اور اللہ تعالیٰ حقیقتاً قضا و قدر کا مالک ہے ؎

دل بدست آور کہ حج اکبر است
آز ہزارہ کعبہ یک دل بہتر است
کعبہ بنیاد خلیل آذر است
دل گزر گاہ رب جلیل است

آپؒ مرو واپس تشریف لائے' اہل مرو آپ کے معتقد ہوگئے تھے' مرو میں دو گروہ تھے' ایک فقیہوں کا اور ایک محدثوں کا اور آپ کو دونوں فریق آپ کے بہترین طرز عمل کی وجہ سے آپ کو قابل احترام تصور کرتے تھے اور اسی کی مناسبت سے آپ کو راضی الفریقین' کے خطاب سے یاد کیا جانے لگا اور جب بھی کوئی اختلاف ان دونوں جماعتوں میں رونما ہوتا تو آپ کو ثالث بنا کر آپ کے فیصلوں کی پابندی کرتیں- اس کے علاوہ آپ نے مرو میں دو سرائیں بھی تعمیر کرائیں ایک فقھاء کے قیام اور دوسری محدثین کے لئے-

حدیث سے شغف کا یہ عالم تھا کہ علی ابن الحسن بن شقیقؒ کا بیان ہے' ایک مرتبہ سردی کی رات میں حضرت ابن مبارکؒ عشاء کی نماز پڑھ کر مسجد سے نکل رہے تھے کہ دروازہ پر مجھ سے ملاقات ہوئی اور ایک حدیث پر گفتگو ہونے لگی- اس گفتگو کو اتنی طوالت ہوئی کہ فجر کی نماز کا وقت آگیا اور موذن نے اذان دینی شروع کردی-

اسی شغفت بالحدیث کی وجہ سے آپ باہر کم نکلتے تھے- زیادہ تر گھر میں ہی بیٹھے ہوئے احادیث و آثار کا مطالعہ کرتے رہتے تھے- ایک دفعہ کسی نے پوچھا آپ کو گھر میں تنہا بیٹھے رہنے سے وحشت نہیں ہوتی' فرمایا' بھلا وحشت مجھ کو کس طرح ہوسکتی ہے جب کہ آنحضرت ﷺ اور صحابہ کرامؓ کے ساتھ ہوتا ہوں-

آپ کا یہ معمول تھا کہ ایک سال حج کرتے' ایک سال جہاد کرتے اور ایک سال تجارت کرکے جو کچھ بھی نفع حاصل کرتے وہ سب مستحقین اور درویشوں اور مسکینوں میں تقسیم کردیتے' آپ کی غایت خودداری کی وجہ سے آپ علم و زہد کو اپنا ذریعہ معاش بنانا نہایت معیوب خیال کرتے تھے' اس بنا پر آپ کا ذریعہ معاش تجارت تھا اور اس میں آپ کو جو نفع ہوتا تھا اس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ حضرت فضیل بن عیاضؒ کی روایت کے مطابق آپ ایک لاکھ درہم سالانہ فقراء پر تقسیم کرتے تھے- لیکن آپ کی تجارت کا مقصد سرمایہ دار بن کر اپنے لئے بیش از بیش سامان آسائش فراہم کرنا نہیں تھا- بلکہ آپ اس نکتہ کو اچھی طرح سمجھتے تھے کہ علم کی حقیقی وقعت اس وقت تک نہیں ہوتی جب تک صاحب علم کو اپنی کسی معاشی ضرورت میں ابنائے روزگار میں کسی کی طرف احتیاج نہ ہو- چنانچہ ایک دفعہ حضرت فضیل بن عیاضؒ نے دریافت کیا کہ آپ ہم کو تو زہد اور قوت لایموت پر قانع رہنے کا حکم کرتے ہیں' آخر یہ کیوں ہے' فرمایا اے ابوعلی یہ میں اس لئے کرتا ہوں

کہ مال کے ذریعہ اپنی آبرو محفوظ رکھوں اور اس کی مدد سے اللہ تعالیٰ کی اطاعت زیادہ سے زیادہ کروں اور تاکہ میں اللہ تعالیٰ کا جو حق اپنے ذمہ واجب دیکھوں اس کی طرف سبقت کرکے اسے ادا کرسکوں‘ حضرت فصیلؒ نے کہا‘ ابن مبارک‘ سبحان اللہ اس مقصد نیک کا کیا کہنا‘ اگر یہ پورا ہوسکے غالباً اسی عام مسلمانوں کی خیر خواہی وخیر اندیشی کی وجہ سے‘ حضرت ابن مہدیؒ فرمایا کرتے تھے- میں نے اس امت کا خیر خواہ ابن مبارک سے زیادہ کوئی اور شخص نہیں دیکھا-

حضرت عبداللہ بن مبارکؒ یوں تو اپنا تمام مال کارہائے خیر میں صرف کرتے تھے-لیکن علماء و طلباء دین کی مالی خدمت کا خصوصیت سے بڑا اہتمام کرتے تھے- بعض لوگ اس پر اعتراض کرتے تھے کہ ابن مبارکؒ خاص اپنے اہل وطن پر اتنا مال تقسیم نہیں کرتے جتنا کہ آپ دوسرے شہروں میں تقسیم کرآتے ہیں- آپ کو اس اعتراض کی خبر ہوئی تو آپ نے فرمایا میں جن علماء اور طلباء پر اپنا مال خرچ کرتا ہوں میں جانتا ہوں کہ وہ کیسے ارباب فضل وصدق ہیں‘ ان لوگوں نے علم حدیث حاصل کیا اور اس میں پوری محنت وسعی سے کام لیا-لیکن ان کی ضرورتیں بھی وہی ہیں جو عام لوگوں کی ہوتی ہیں- اس لئے اگر ہم ان کو چھوڑ دیں تو یہ اپنی ضرورتوں کو پورا کرنے میں لگ جائیں گے اور علم ضائع ہوجائے گا- اس کے برخلاف اگر ہم نے ان کو غنی کردیا تو یہ امت محمدیہؐ میں علم کی اشاعت اور نبوت کے بعد میرے نزدیک اشاعت علم سے افضل کوئی چیز نہیں-

علماء وطلباء کے علاوہ عام حاجتمند لوگوں کی امداد بھی بڑی فراخ حوصلگی سے کرتے تھے- سلمۃ بن سلیمان کا بیان ہے کہ ایک شخص حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ میں مقروض ہوں- آپ میری طرف سے قرض ادا کردیجئے- آپ نے فوراً اپنے وکیل کو لکھ دیا کہ اس کا قرض ادا کردیا جائے- یہ شخص خط لے کر وکیل کے پاس آیا تو اس نے پوچھا تم نے حضرت سے کتنی رقم طلب کی تھی- بولا سات سو درہم‘ اب اس وکیل نے حضرت کو لکھا کہ یہ شخص تو سات سو درہم کا مقروض ہے اور اسی کا آپ سے اس نے مطالبہ کیا تھا- لیکن آپ لکھتے ہیں کہ اس کو سات ہزار درہم دے دیئے جائیں اور اب تو غلت بھی ختم ہوگئے ہیں- حضرت ابن مبارکؒ نے جواب میں لکھا- اگر غلت ختم ہوگئے ہیں تو کیا مضائقہ ہے- عمر بھی ایک دن یونہی ختم ہوجائے گی- اب تو جو کچھ میرے قلم سے نکل گیا ہے تم اس پر عمل کرو- ارباب حوائج کے ماسوا اپنے مہمانوں‘ دوستوں اور رشتہ داروں کی خاطر مدارات پر بھی بہت کافی خرچ کرتے تھے- ایک مرتبہ بعض دولت واحباب مصر سے مکہ معظمہ تک حضرت عبداللہ بن مبارک کے رفیق سفر ہوگئے تو کل مدتِ سفر میں حضرت ابن مبارکؒ کا معمول یہ تھا کہ خود روزہ رکھتے تھے- لیکن اپنے تمام ساتھیوں کو حلوہ بنابنا کر کھلاتے تھے-

ایک دفعہ کسی غزوہ کے لئے حضرت ابن مبارکؒ بغداد سے مصیصہ کے لئے روانہ ہوئے صوفیاء کی ایک جماعت بھی رفیق سفر تھی- آپ نے اپنے ملازم کو بلا کر حکم دیا کہ ایک طشت لاؤ- طشت آ گیا تو آپ نے اس کو ایک رومال سے ڈھکوا دیا اور اس کے بعد اپنے ساتھیوں سے خطاب کرکے فرمایا- تم میں سے ہر شخص اپنا ہاتھ رومال کے نیچے لے جائے اور اسے جو ملے لے لے ایسا کرنے سے کسی کو دس درہم ملے‘ کسی کو بیس اور کسی کو اس سے کم یا زیادہ‘ مصیصہ پہنچ کر آپ نے فرمایا‘ یہ پردیس ہے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اب جو کچھ باقی رہ گیا ہے اسے تقسیم کردیا جائے- اس وقت آپ کی بے تکلفی کا یہ عالم تھا کہ بعض لوگ جنہیں بیس بیس دنار ملے تھے ازراہِ مذاق کہتے‘ ابو عبدالرحمٰن یہ تو بیس درہم ہیں‘ آپ جواب فرماتے پرواہ نہ کرو‘ کیا عجب ہے کہ اللہ تعالیٰ غازی کے نفقہ میں برکت عطا کرے‘ حضرت عبداللہ بن مبارکؒ مرو سے حج کے لئے روانہ ہونے لگتے تھے تو آپ کے پاس مرو کے احباب واصحاب جمع ہوکر آپ کے ساتھ چلنے کی خواہش ظاہر کرتے‘ آپ ان سے فرماتے تم لوگ اپنے اپنے نفقات میرے پاس جمع کردو‘ چنانچہ آپ ان سے روپیہ پیسہ لے کر اس کو ایک صندوق میں بند کردیتے اور اس کو مقفل کرکے رکھ دیتے‘ اس کے بعد آپ ان اصحاب کو لے کر مرو سے بغداد آتے اور راستہ میں ان پر خوب خرچ کرتے‘ بہترین کھانے کھلاتے اور راحت وآسائش کا عمدہ سے عمدہ سامان فراہم کرتے‘ بغداد سے مدینہ منورہ کے لئے روانہ ہوتے تو ان لوگوں کے واسطے اچھے اچھے کپڑے بھی سلواتے غرض یہ ہے کہ مرو کی واپسی تک حضرت عبداللہ بن مبارکؒ ان لوگوں پر بڑی فراخ حوصلگی کے ساتھ اپنا روپیہ خرچ کرتے‘ یہاں آکر اپنے تمام حاجی دوستوں کے مکانات پر اس زمانہ کے حجاج کے قاعدہ کے مطابق سفیدی و رنگ اور دوسرے آرائش و زیبائش کے لوازم کراتے‘ تین دن کے بعد ان سب کی طرف سے ان کے احباب و اعزاء کی نہایت مکلف دعوت کرتے اور جب ان سب کاموں سے فارغ ہوجاتے تو صندوق کھول کر ہر ایک تھیلی جس پر اس کا نام لکھا ہوتا تھا- اس شخص کے سپرد کردیتے تھے‘ اس طرح آپ اپنے تمام رفقاء کے جملہ مصارف حج کا خود تکفیل کرتے تھے- یہاں تک کہ وطن کی واپسی کے وقت ان لوگوں کو اپنے بال بچوں اور متعلقین کے لئے مکہ معظمہ سے جو تحائف خریدنے ہوتے تھے ان کی قیمت بھی خود ہی ادا کرتے تھے-

حضرت عبداللہ بن مبارکؒ صاحبِ علم وفضل ہی نہیں تھے بلکہ آپ فن سپہ گری میں بھی کمال حاصل تھا‘ ابن سلیمان مروزیؒ کا بیان ہے کہ ہم ایک مرتبہ روم کی ایک مہم پر حضرت ابن مبارکؒ کے ساتھ گئے وہاں دیکھا کہ فریقین کی صف آرائی کے بعد دشمن کی صف سے ایک بہادر نکلا اور اس نے للکار کر دعوت جنگ دی‘ اس کے جواب میں ہماری طرف سے بھی ایک بہادر بڑھا جس نے اپنے حریف کو قتل کردیا- اس کے بعد دشمن کی صف سے ایک جنگجو سپاہی نکلا اور ہماری فوج کے بہادر نے اس کا بھی کام تمام کردیا- اب ہمارے بہادر نے گرج کر کہا کیا کوئی اور ہے جو مقابلے کے لئے آئے- کچھ تامل کے بعد دشمن کی صف سے تیسرا جنگ آزما بڑھا- تھوڑی دیر تک دونوں میں جنگ ہوتی رہی- آخر کار ہماری فوج کے اس بہادر نے بھی اس زور

سے تیر مارا کہ اس کا لاشہ زمین پر خاک وخون میں تڑپ رہا تھا- راوی کہتا ہے اب ہم سب دوڑ پڑے اور اس بہادر شخص کا احاطہ کرلیا- اس بہادر نے آستین سے اپنا منہ چھپا رکھا تھا- میں نے زور سے جھٹکا دے کر آستین منہ سے ہٹائی تو دیکھا کہ ہمارے یہ بہادر عبداللہ بن مبارک تھا-

''ارشادات'' جب لوگوں نے سوال کیا کہ اللہ کے راستے میں چلنے والوں کی کیا کیفیت ہوئی' فرمایا کہ ہمہ اوقات اللہ کی طلب میں مشغول رہتے ہیں- فرمایا کہ ہمیں کثیر علم کے بجائے قلیل ادب کی زیادہ احتیاج ہے اور لوگ اس وقت ادب تلاش کرتے ہیں جب اہل ادب دنیا سے رخصت ہو چکے' گو مشائخ نے ادب کی بہت سی تعریفیں کی ہیں- لیکن میرے نزدیک ادب نام نفس شناسی کا فرمایا کہ ایک درہم قرضہ حسنہ دینا ایک ہزار درہم خیرات کر دینے کے موجب ثواب ہے' فرمایا کہ اگر عیال دار شخص بچوں کی نگرانی اور پرورش کے ساتھ علم دین بھی سکھاتا ہے تو اس کا اجر جہاد سے بھی فزوں ہے فرمایا کہ جس کو دنیا والے عزت و وقعت کی نگاہوں سے دیکھتے ہوں- اس کو چاہئے کہ وہ خود کو بے وقعت تصور کرتے ہوئے خود فریبی میں مبتلا نہ ہو- فرمایا کہ تواضع کا مفہوم یہ ہے کہ انسان امراء سے غرور اور فقراء سے عجز کے ساتھ پیش آئے اور جو دنیاوی مراتب کے اعتبار سے تم سے برتر ہو اس کے ساتھ تکبر سے پیش آؤ اور جو تم سے کمتر ہو اس کے ساتھ عاجزی اختیار کرو' جب لوگوں نے آپ کی مجلس میں غیبت پر بحث کی تو آپ نے فرمایا کہ اگر انسان غیبت ہی کرنا چاہے تو پہلے اپنے والدین کی غیبت کرے کیوں کہ ان کے گناہ اتنے زیادہ ہیں کہ اولاد کی نیکیاں ان کے اعمال نامے میں درج کی جاتی ہیں-

آپ کے یہاں کوئی مہمان آ گیا اور اس وقت آپ کے یہاں کچھ بھی موجود نہ تھا- لیکن آپ نے اپنی بیوی سے فرمایا کہ مہمان اللہ کا بھیجا ہوا ہوتا ہے- لہذا مہمانداری میں کسی قسم کی کوتاہی نہ کرنا' مگر اس نے آپ کے حکم کی تعمیل نہیں کی' چنانچہ اس حکم شرعی کی مطابق جو عورت شوہر کا حکم نہ مانے اس کو طلاق دینی چاہئے- آپ نے بھی مہر ادا کر کے اپنی بیوی کو طلاق دے دی' ایک دن آپ کی مجلس وعظ میں کوئی امیر زادی شریک ہوئی اور وعظ سے اس درجہ متاثر ہوئی کہ اپنے والدین سے کہہ دیا کہ میرا نکاح عبداللہ بن مبارک سے کر دو- اور والدین نے بھی خوش ہو کر نکاح کر کے لڑکی آپ کے ہمراہ کر دی اس کے علاوہ پچاس ہزار دینار بھی لڑکی کو دیئے پھر نکاح کے بعد آپ نے خواب میں دیکھا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''تو نے ہماری خوشنودی میں بیوی کو طلاق دے دی تھی لہذا ہم نے اس سے بہتر تجھ کو دوسری بیوی عطا کر دی' تا کہ تو بخوبی اندازہ کر سکے کہ اللہ کے خوش کرنے والے کبھی نقصان میں نہیں رہتے- آخر کار ۶۳ برس کی عمر میں ۱۳ رمضان ۱۸۱ھ کو علی الصباح وصال فرمایا' رحمۃ اللہ رحمۃ واسعۃ-

مشہور خلیفہ عباسی ہارون الرشید کو اطلاع ہوئی تو اس نے کہا' افسوس' علماء کے سردار کا انتقال ہو گیا' حضرت سفیان بن عینیہؒ بولے' آپ بڑے فقیہ' عالم' عابد' زاہد' شیخ' بہادر اور شاعر تھے' حضرت فضیل بن عیاضؒ نے کہا' ابن مبارک چل بسے' لیکن انہوں نے اپنا مثل کوئی نہ چھوڑا-

(قسط نمبر۲)

# علم نجوم کی مدد حصول ملازمت کے سلسلے میں!

ان عام رہنماء اصولوں کو ذہن میں رکھیں اور دیکھیں کہ کون سا دن آپ کے ارادوں کے لئے موافق ہے آپ جس قسم کی ملازمت چاہتے ہیں اس کا تعلق جس ستارے سے ہے ہفتے کا جو دن اس ستارے کے ماتحت ہے اس دن آپ کو طلسم بنانا ہو گا اس کے لئے ان علامات کو استعمال کرنا ہو گا جو اس ستارے کی ہیں اور وہ دھات اور رنگ استعمال میں لانا ہو گا جو اس ستارے سے منسوب ہے اور اس ستارے کی زیادہ سے زیادہ علامات جو آپ بنا سکتے ہیں وہ بنانی ہوں گی۔

یہ بات آپ کو بہت عجیب محسوس ہوگی کہ ایک انتہائی سادہ سا طلسم کس طرح آپ کا مقصد پورا کر سکتا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ سادہ سا طلسم آپ کو صحیح فیصلے کرنے میں مدد دے گا موزوں قسم کے اتفاقات آپ کی زندگی میں آئیں گے جو نئی ملازمت کے حصول کے مقصد کی تکمیل میں مدد دیں گے یاد رکھئے طلسم، روحانی مقناطیس کی طرح کام کرتا ہے بشرطیکہ اسے تمام شرائط اور کامل یقین کے ساتھ بنایا جائے شرائط میں صاف و پاکیزہ لباس شامل ہے۔

لباس ستارے سے متعلقہ رنگ کا ہو تو بہتر ہے اگر لباس متعلقہ رنگ کا نہ ہو تو بدن پر کوئی کپڑا یا رومال اس رنگ کا استعمال کر لیا جائے۔

## قمری طلسم

عورتیں، وہ لوگ جن کا تعلق نرسنگ، بچوں کی دیکھ بھال، قمری ریسرچ، ذہنی صحت، روحانی آرٹ اور سمندر سے ہے انہیں اپنے لئے پیر کے دن کا انتخاب کرنا چاہئے قمر کا رنگ سفید یا نقرئی ہے چنانچہ قمری طلسم کے لئے سفید سادہ کاغذ استعمال کریں اور سیاہی کالی ہو۔

قمری طلسم کے دو اطراف ہونے چاہئیں یا اس کی شکل نئے چاند کی سی ہونی چاہئے اور اس پر آپ کو عزیمت لکھنی ہوگی جو آپ کے مقصد کی وضاحت کرتی ہو۔ جو انتہائی سادہ الفاظ میں لکھیں اور طلسم کے دوسری جانب اپنا نام معہ والدہ اور تاریخ پیدائش لکھیں۔

اس طلسم کے لئے ۲ کا عدد استعمال کیا جاتا ہے چنانچہ ۲ سفید موم بتیاں لیں انہیں کسی ایسی محفوظ چیز یا ہولڈر میں لگائیں جس میں سے گرنے نہ پائیں اور نیچے سفید رنگ کا کپڑا رکھیں اپنے پاس کاغذ اور قلم بھی رکھیں اب موم بتیاں جلا کر اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کی تکمیل کے لئے دعا کریں۔

نیا چاند کنواری لڑکی کی مانند ہوتا ہے جو بہار کی آمد کی خبر دیتا ہے چاند کے پہلے چودہ دن کوئی بھی کام شروع کرنے اور تعویذات اور طلسم بنانے کے لئے سعد ثابت ہوتے ہیں اسی طرح ملازمت کی تلاش کے لئے بھی ان زائد النور دنوں سے فائدہ اٹھائیں مکمل چاند ''ماں'' کی طرح ہوتا ہے جو اپنے خاکی بچوں کی حفاظت کرتی ہے ان کے لئے دعائیں کرتی ہے اور خوراک مہیا کرتی ہے یہ وقت بھی کچھ افراد کے لئے موافق ثابت ہوتا ہے جب کہ تربیع دوم بوڑھی عورت ہوتی ہے جو دانشمند ہے اور اپنی پیروی کرنے والوں کو ایک نئی دنیا میں لے جاتی ہے۔

قبالہ میں حضرت جبرائیلؑ کی شفا بخش قوتیں قمر سے منسوب کی جاتی ہیں۔ آپ ان کی معرفت بھی اپنی دعائیں مانگ سکتے ہیں۔ دراصل موکلات کی قوتیں ہی طلسمات اور تعویذات کو کامیاب کرتی ہیں۔ دعا مانگنے کے بعد موم بتیوں کے شعلوں سے باتیں کریں۔ ان سے مشورہ مانگیں اور پھر دیکھیں کہ آپ کے ذہن میں کیا بات آتی ہے۔

جب مندرجہ بالا طریقے کے مطابق عمل مکمل ہو جائے تو قمری طلسم کو درمیان سے تہہ کریں اور پھر کسی دوسرے صاف کاغذ میں لپیٹ دیں موم بتیاں بجھا دیں تہہ شدہ طلسم اپنی خواب گاہ میں لے جائیں اور اسے اپنے پلنگ کے سرہانے والے دائیں پائے کے نیچے دبا دیں اور وہیں رہنے دیں اسے ایک بیج تصور کریں اور بالکل نہ ہلائیں جلائیں بلکہ اگنے کا موقع دیں۔

اس کے بعد کوئی ایک وقت مقرر کر کے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا کیا کریں مگر یہ خیال رہے کہ طلب سچی ہونی چاہئے۔ طلب سچی ہو تو انسان کی خواہشات انتہائی حیران کن انداز میں پوری ہوتی ہیں۔

## مریخی طلسم

منگل کے دن پر سرخ ستارہ مریخ حکومت کرتا ہے ڈھلائی کا کام کرنے والے ''مکینک'' کاروں یا بسوں کے ڈرائیور، فوجی اور دوسری لازمی خدمات انجام دینے والے ''موچی'' لوہار اور بھاری صنعتوں میں کام کرنیوالے اس ستارے کے ماتحت آتے ہیں یہ لڑائی جھگڑے کا ستارہ بھی ہے چنانچہ اس کے موکلات سے گفتگو کرتے وقت اس بات کو ضرور ذہن میں رکھیں۔

ایک موم بتی لیں اس کے نیچے سرخ رنگ کا کپڑا بچھائیں مریخ کے طلسم کے لئے سرخ کاغذ نہ ملے تو سفید کاغذ پر سرخ روشنائی سے لکھ لیں، طریقہ کار وہی ہے جو قمری طلسم تیار کرنے کا دیا گیا ہے مکمل ہو جانے پر اسے موڑ کر سرخ کاغذ میں لپیٹ لیں

اور ''خامائیل'' سے امداد طلب کریں۔

مریخ کا بخور بھی آپ جلا سکتے ہیں۔ مریخی قوتوں سے پوری قوت سے مدد طلب کریں موم بتیوں کے شعلوں سے بھی بات کریں اور مشورہ مانگیں اس دوران کوئی خیال ذہن میں آئے اسے فوری طور پر کہیں لکھ لیں اور عمل مکمل کرنے کے بعد اس خیال کو رہنما خیال کر کے اس پر عمل کریں۔

## عطاردی طلسم

بدھ عطارد کا دن ہوتا ہے اور عطارد کا تعلق ہر قسم کے رسل و رسائل، معلومات اور سفر سے ہوتا ہے لیکن یہ ستارہ مذاق بھی کرتا ہے اور صاف واضح صورت حال کو پیچیدہ بھی بنا سکتا ہے اور غلط راہ پر بھی ڈال سکتا ہے اس کا رنگ نارنجی ہوتا ہے اس کے طلسم کے لئے ایک موم بتی لیں اور اسے نارنجی کپڑے یا کاغذ پر رکھیں۔

اس کے بعد حضرت میکائیل سے مدد مانگیں ان سے کہیں کہ وہ کام کے سلسلے میں آپ کی مشکل آسان کرنے میں مدد کریں ان سے ان کے ماتحتوں سے بھی رہنمائی کرنے کے لئے کہیں ان کے ساتھ ہی ساتھ موم بتی کے شعلے کی حرکات پر بھی غور کریں یا جو بھی خیال ذہن میں آئے اسے لکھ لیں عطارد کا طلسم سفید کاغذ پر نارنجی روشنائی یا زعفران سے لکھنا ہوگا اسے مکمل کر لینے اور دعا مانگ لینے کے بعد کاغذ کو پانچ بار تہہ کریں اور پلنگ کے پائے کے نیچے رکھنے سے قبل اسے نارنجی کاغذ میں لپیٹ لیں۔

درحقیقت عطارد کی مدد کسی بھی قسم کی ملازمت کے سلسلے میں طلب کی جاسکتی ہے اس لئے کہ اس سلسلے میں آپ کو خبروں کی اور اخبارات و رسائل میں اشتہارات کے مطالعے کی ضرورت ہوتی ہے فون کرنا پڑتا ہے اس کے علاوہ ہر بدھ کو ملازمت کی تلاش سے متعلق گفت وشنید اور کوشش ضرور کریں اکثر خطوط بدھ ہی کو وصول ہونگے یا ایسی پیشکش جو قابل غور ہوگی۔ بدھ ہی کو اس سے واسطہ پڑے گا مگر یہ ضرور ذہن میں رکھیں کہ عطارد الجھنیں بھی پیدا کرسکتا ہے۔

# نظرات قمر و زحل

(۱) جب قمر بعض کواکب سے نحس حالت رکھتا ہو اور بعض سے سعد بھی ہو تو ایسے وقت میں کوئی کام کرے تو نہ اپنے کو فائدہ ہوگا۔ نہ دوسرے کو۔ جب ایک ستارہ سے نظر سعد ہو اور دوستاروں سے نحس نظر ہو تو عمل بیکار ہوگا۔ جیسا کہ پانی میں پڑا پتھر، اگر اس وقت قمر آبی گھر میں ہو تو فلاح ہرگز نہ دے گا۔

## تقویم میں نظرات کے تحت یہ اوقات تلاش کریں

(۲) جب دو سعد ستارے اس سے ناظر ہوں اور ایک ستارہ نحس بھی ناظر ہو تو کوئی کام کیا جائے۔ وہ بحکم خدا پورا ہوگا۔ بلکہ نحس کا صدقہ کردیں تو بہتر ہوگا۔ مثلاً زحل ہو تو کالا بکرا یا کالا مرغا، مریخ ہو تو مینڈھا یا سرخ رنگ کی گائے یا سرخ رنگ کا مرغا صدقہ کریں۔

## قران قمر و زحل

(۳) اگر زحل قمر سے قران کرے کرے تو ناقص ہوتا ہے۔

(۴) اگر زحل کا قران کسی آتشی ستارہ کے ساتھ ہو تو جنگ وفساد کی خبر ملتی ہے۔

(۵) اگر زحل کا قران کسی مادی ستارہ کے ساتھ ہو تو دو چیز کا اتفاق ہوتا ہے۔ ہوا سے نقصان یا بیماری کا اندیشہ۔

(۶) اگر زحل کا قران کسی خاکی ستارہ سے ہو تو دو امر کا اتفاق ہوتا ہے، بیماری کا اندیشہ یا رزق میں کمی۔

(۷) اگر زحل کا قران کسی آبی ستارہ سے ہو تو دو امر کا اتفاق ہوتا ہے خشکی یا دریا کے متعلق اہم خبر ملے۔

(۸) اگر قمر زحل سے قران کرے تو ہر کام کے لئے ناقص ہوتا ہے۔ اس وقت جو کام کرے اس میں تکلیف اٹھائے۔ مشقت اور سختی پیش آئے۔ اگر اس وقت اولاد پیدا ہو تو زندہ نہ رہے۔ اگر اس وقت گھر بنائے تو اس میں جن بھوت کا دخل ہو جائے۔ اگر جہاز یا کشتی پر سوار ہو تو غرق ہو جائے اور وہ کشتی منزل مقصود تک نہ پہنچ پائے۔ نیا کپڑا پہنا جائے تو آئندہ کپڑا مشکل سے ملے۔ اگر اس نظر میں درخت لگائے تو وہ درخت پھل نہ دے گا۔ اگر اس وقت صدر یا وزیر یا کسی سے بھی وفا کا دم بھرے تو بے فائدہ ثابت ہو۔ بلکہ ضرر ونقصان در پیش رہے۔ اگر کوئی صدر یا وزیر اس وقت حلف اٹھائے تو عدل، وفا اور خدمت سے قاصر رہے۔ بلکہ جابر و قاتل ثابت ہو اور لوگوں کو اس طرح کھائے جیسا کہ لکڑی کو گھن کھاتا ہے باطل راستہ پر حکم چلائے جس کے ذرا سا بھی خلاف ہو۔ اس کی جائیداد تباہ کردے۔ بادشاہ ہو تو ۱۵ سال سے زیادہ حکومت نہ کرے صدر ہو تو سات سال سے زیادہ نہ رہ سکے۔ وزیر ادنیٰ ہو تو ڈھائی سال سے زیادہ نہ رہ سکے۔

(۹) اگر کوئی اس نظر میں مکان بنائے تو فقر وفاقہ پیش آئے۔ یا مر جائے۔ مکان میں جنات بھی داخل ہوں۔ برخلاف اس کے اس نظر میں نحس کام کرے تو کامیابی ہو۔ اگر اس نظر میں سحر و جادو سیکھا جائے تو خوب کامیاب ہو۔ اگر دشمن اس وقت گھر سے نکلے تو مکان میں داخل نہ ہوگا۔

(۱۰) اس مقارنہ میں کوئی کام کرے تو پھر صدقہ دے۔ تاکہ نحس اثر سے محفوظ ہو۔ صدقہ کالی چیز کا ہوتا ہے۔ کالی گائے یا کالی بھیڑ یا مرغا یا سات رنگ کی کالی چیزیں صدقہ دو۔

## تثلیث قمر و زحل

(۱۱) اگر دونوں کے درمیان نظر تثلیث ہو۔ یعنی سعد اکبر نظر ہو تو ہر کام میں قوی اور مبارک ہے اگر سفر کرے تو کامیاب ہو، مال تجارت فروخت کرے تو

فائدہ ہوگا- سفر میں جائے تو اپنے گھر صحیح وسلامت واپس آئے اگر اس وقت شادی کرے تو اولاد شریف اور نیک سیرت پیدا ہو اور صاحب برکت ہو- اس وقت کھیتی کرے یا باغ لگائے تو برکت ہوگی- اگر اس وقت بچہ کا ختنہ کرے تو وہ شریف بن جائے گا اور لوگ اس سے بہت خوش رہیں گے- محبت سے پیش آئیں گے-

(۱۲) اگر کوئی صدر یا وزیر یا حاکم حلف اٹھائے تو وفادار مستحکم اور صحیح ثابت ہو- اگر صدر یا بادشاہ حلف اٹھائے تو وہ حسب اقرار کام کرے گا اس وقت کسی حاکم کی تقرر مبارک ثابت ہوگی- تمام وزراء امراء اس سے محبت کریں گے اندازہ ہے- دو سال کی حکومت میں عدل وانصاف کا عمل کر دے گا-

## تربیع قمر و زحل

(۱۳) جب قمر و زحل میں نظر تربیع ہو تو وہ سب کاموں کے لئے ناقص ہے- اگر اس وقت سفر کیا تو مسافرت میں ہی رہے گا- غم وفکر اور پریشانی ہوگی- اگر نیا لباس پہن لیا تو بیماری بدن میں داخل ہوگی اور آئندہ بھی مشکل سے کپڑا ملے گا- اگر اس وقت نکاح ہو تو لڑائی جھگڑا اور تکرار ہو دشمنی پیدا ہو یہ بھی ممکن ہے کہ اس عورت سے مردہ بچے پیدا ہوں یہ بھی ممکن ہے کہ انسانی صورت سے مشابہت نہ رکھے-

(۱۴) اگر زراعت یا نخل کاری کرے تو وہ زراعت تباہ ہو درخت بھی مرجائے یا پھل دے تو برابر وزن کا نہ ہو- اگر اس وقت گھر بنانا شروع کرے تو مال ختم ہو اور فقر وفاقہ پیش آئے- اس وقت بچے کا ختنہ کرے تو وہ بے عقل ہوگا- یعنی اس کی عقل وفکر جاتی رہے- پاگل ہوگا یا پاگل جیسا ہوگا- نہ اس سے برکت ہو نہ محبت ہو-

(۱۵) اگر مذکورہ وقت کوئی حاکم یا وزیر یا صدر حلف اٹھائے یا کوئی جماعت حلف وفاداری اٹھائے تو وطن میں قحط واقع ہو- یا بادشاہ تخت نشین ہو- تو قحط واقع ہو- وزراء اور امراء آپس میں خصومت رکھیں اور حاکم اعلیٰ سحر یا زہر یا تلوار یا گولی سے ہلاک ہوگا- صرف پانچ سال حکومت کرے-

## تسدیس قمر و زحل

(۱۶) یہ نظر تمام کاموں کے لئے مبارک ہے سعد ہوتی ہے اگر تجارتی سفر کرے تو فائدہ ہو یا سفر کر کے کہیں جائے تو لوگ محبت سے پیش آئیں گے- کافی برکت ہو اور صحیح وسلامت واپس ہوگا- اگر نیا کپڑا پہنے تو فوری دوسرا کپڑا ملے گا اور بدن بھی نہایت سبک اور تندرست رہے گا اگر اس وقت نکاح کرے تو عورت نیک سیرت ملے- با برکت ہو-

(۱۷) اگر کوئی سلطان یا صدر اختیارات سنبھالے تو وزراء امراء اس کے ساتھ موافقت کریں گے- اگر اس وقت زراعت کرے تو خیر و برکت ہو- اگر کشتی یا جہاز بنائے یا چلائے تو کمائی خوب کرے- صاحب کشتی خوش وخرم رہے اگر اس وقت بادشاہ رعایا کے لئے سوگند کھائے تو دونوں نیک دل نیت صادق اور خوش و خرم رہیں- جن پر اس کے حکم کا اطلاق ہوگا- ۵ سال حکومت کرے-

## مقابلہ قمر و زحل

(۱۸) اگر مقابلہ قمر و زحل کا ہو تو وہ ہر کام کے لئے ناقص ہوتا ہے- اگر مذکورہ وقت میں سفر کرے تو مسافرت میں ہی رہے اور فقر وفاقہ پیش آئے نیز غور و فکر اور پریشانی لاحق رہے- اگر نیا کپڑا پہنے تو علت بدن میں پیدا ہو جائے اور آئندہ کپڑا ابھی جلد نہ ملے-

(۱۹) اگر اس وقت شادی کی تو عورت تولید کے وقت مرجائے' بنیاد مکان کی رکھی تو صاحب مکان مکان میں داخل ہونے سے پیشتر مرجائے اگر داخل ہوگا بھی تو فقیر و بے نوا ہو جائے گا-

(۲۰) اگر مذکورہ وقت کشتی یا جہاز بنایا تو کشتی کا مالک آمدن سے قبل ہی مرجائے گا- اگر دریا کا کوئی سفر کرے تو غرق ہو- اگر کھیتی باڑی کرے یا درخت لگائے تو سورج کی گرمی سے سب کچھ جل جائے-

(۲۱) اگر بادشاہ یا صدر حلف اٹھائے تو وہ جابر اور قاتل ثابت ہو- بے رحم آدمی ثابت ہوگا- وطن میں قحط تنگی رزق اور گرانی پیدا ہو-

(۲۲) اگر اس وقت خشکی کا سفر ہو تو مشکلات پیش آئیں گی- اگر کسی جنگ یا فساد زدہ علاقہ میں جائے تو قتل ہو جائے- اگرچہ بہت بہادر ہی کیوں نہ ہو یا جل جائے گا یا وطن میں دشمنی کا عمل دخل ہو اور سحر و جادو سے بھی تکلیف اٹھائے-

**اطلاع** — اس دنیا میں قدم پھونک پھونک کر رکھنا چاہئے چاروں طرف مصائب ہیں تقویم کے نظرات آپ کے کاموں کے لئے مکمل رہنمائی کرتے ہیں- تقویم میں سال بھر کے نظرات لکھے جاتے ہیں- ان کے اوقات بھی دئے جاتے ہیں اور سارے ملک میں ایک برنی تقویم ہی ہے جو اس تفصیل سے سعد و نحس اوقات سے آگاہ کرتی ہے- یہ آپ کے فائدہ کے لئے لکھی جاتی ہے- اس سے کوئی گھر خالی نہ ہونا چاہئے- یہ علمی مشیر ہے جس کا مشہور ہمیشہ صحیح ہوتا ہے-

# بارِ گناہ

شہنشاہ بابر مغل اعظم و بانئ سلطنت مغلیہ ہند کی تمام عمر مایوسیوں اور ناکمیوں کی نذر ہو چکی تھی بارہ سال کی عمر سے ہی وہ مصائب کا شکار رہا، بارہا ہاتھ پاؤں مارے مگر ناکام ہی رہا۔ بدنصیبی کا یہ عمل تھا کہ جس چچا کا سہارا لیا وہ بھی اپنی سلطنت اور جان سے ہاتھ دھو بیٹھا- جب موروثی علاقے سے تمام امیدیں منقطع ہوگئیں تو اس نے اپنے ملک کو خیر باد کہا اور قسمت آزمائی کے لئے نیا میدان تلاش کر لیا-

راجپوت رانا سانگا جو علاقہ میواڑ اور مالوہ پر حکومت کرتا تھا بابر کے مقابلے پر آیا یہ تاریخی مقابلہ آگرہ کے نزدیک ہوا- چھوٹے چھوٹے معرکوں اور مقابلوں میں بابر کو شکستیں ہوئیں وقت گزرتا چلا گیا اور بابر کی معمولی فوج میں بددلی سی چھا گئی انہیں معلوم ہوا کہ معاملہ جنگ ایسے دشمن سے ہے جو افغانوں اور ہندوستان کی ان اقوام سے جن کا انہوں نے آج تک مقابلہ کیا ہے زیادہ مہیب ہے اور بابر کو محسوس ہوا کہ یہاں شکست ہوئی تو شاید میری بدنصیبی ساری عمر میرا پیچھا نہ چھوڑے-

ایک لاکھ ۲۵ ھزار راجپوتوں کا لشکر جرار اور متواتر ناکامیاں بابر کی فوجوں کو خوف دلانے لگیں بابر اپنے لشکر میں دبکا پڑا تھا اور دشمن بیرونی قطعات پر آزادنہ قابض تھا اسی زمانہ التوا میں اسے جو بے چنیاں اور اضطرابیاں محسوس ہوئی ان سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس کے دل میں فطری طور پر مذہبی جذبات کو برانگیختہ کر دیا اور جب اس نے اپنی گزشتہ زندگی کا جائزہ لیا تو اسے محسوس ہوا کہ وہ شراب نوشی سے اپنے دین کے ایک بہت بڑے حکم امتناعی کی خلاف ورزی کر رہا ہے دوسرے عادی مجرموں کی طرح وہ بھی اس بدعادت کو کسی آئندہ وقت ترک کردینے کا عہد کرتا تھا مگر وہ وقت التواء میں پڑا رہتا تھا- اب اس نے اس عہد کو پورا کرنے کی پختہ طور پر ٹھان لی تمام سونے چاندی کے جام و مینا اور دیگر سامان جو مجلس مے نوشی میں ہوتا تھا منگوا کر تڑوا دیا اور اس کے ٹکڑے فقراء اور مساکین میں تقسیم کردیئے اور اپنی داڑھی کو بھی اس کے پورے نمو تک بڑھانے کا قصد کر لیا تین سو امراء اور دیگر لوگوں نے بھی بادشاہ کی مثال پیروی کی- غزنی سے آئی ہوئی تمام شراب میں نمک ملا دیا گیا اور لشکر گاہ میں تمام شراب لڑھکا دی-

بابر کے دل سے جب ایک بار ہلکا ہوا اور وہ اس گناہ کو جو اس پر مسلط تھا دور کر چکا تو وہ خوف اور مایوسی سے گھری ہوئی فوج کی طرف دلیرانہ آیا اور خدائے پاک کا کلام ہاتھ میں لے کر صدق دل سے قسم کھائی اور خدا کی راہ میں لڑنے کا عہد کیا اور فوجوں کو عام حملہ کا حکم دیا-

تو یہ! اور اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ لشکر عظیم میں سے رانا سانگا صرف اپنی جان بچا کر بھاگ سکا اور بابر فتحیاب ہوا-

دنیا میں وہ بوجھ جو آپ پر حدود اللہ کی نافرمانی سے پڑے ہوئے ہیں ان کو دور کردیں نصرت الٰہی یقیناً مدد کرے گی جب تک اپنے آپ کا جائزہ لے کر اپنے ان بداعمال کا محاسبہ نہ کریں گے اور ان کو دور نہ کریں گے آپ پر کشائش کار، کشائش رزق کے دروازے نہیں کھل سکتے اور غم وفکر امراض وافلاس دور نہ ہوسکے گا- قسمت بدلنے کا صرف یہی ایک حل ہے کہ نافرمانیوں کا بوجھ اتار کر پھینک دیں تاکہ زندگی میں سبک رو ہوسکیں-

یاد رکھیں کسی حاکم کی سلطنت میں اس کے احکام کی خلاف ورزی کر کے کوئی شخص امن اور چین سے زندگی بسر نہیں کرسکتا اور آپ اتنے دیدہ دلیر ہیں کہ خدا کے تمام احکام کی صریحاً خلاف ورزی کرتے ہیں اس کے نام کے واسطہ سے حاصل کی گئی- زمین پر رہتے ہیں اور پھر شکایت کرتے ہیں کہ ہم تباہ ہوگئے ہم برباد ہوگئے-

# گھر کہاں بنائیں

گھر یا جائے رہائش کے انتخاب کے سلسلے میں علم نجوم کی رو سے جو اصول بیان کئے جاتے ہیں موجودہ دور میں ان پر سختی سے عمل کرنا ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے۔

جس زمانے میں انسان لکڑی کے کیبن بنا کر ان میں رہتا تھا اس وقت وہ ضرور اس پوزیشن میں تھا کہ اپنا گھر جہاں چاہے بنا سکتا تھا اس لئے کہ اس وقت جگہ زیادہ تھی اور انسان کم تھے۔لیکن آج کل کے زمانے میں گھر کے لئے جگہ کے انتخاب کا انحصار قیمت، دستیابی، اور ضروریات پر ہے چنانچہ علم نجوم کی رو سے جب یہ بتایا جاتا ہے کہ آپ کہاں رہیں تو ان اصولوں کے استعمال میں اپنی عقل سے ضرور مدد لیں۔

بلکہ مجھ سے یہ سوال اکثر کیا جاتا ہے کہ ''ہمیں گھر کہاں بنانا چاہئے؟ اس لئے میں کچھ رہنما اصول بیان کر رہا ہوں جس کی مدد سے اپنے لئے موزوں گھر کا انتخاب کرنا ممکن ہو سکے گا۔

جدی، میزان، حمل، یا سرطان کے تحت پیدا ہونے والے وہ افراد جو شہر میں رہتے ہیں ان کے لئے وہ مکان یا فلیٹ بہتر ہوتا ہے جو کونے کا ہو یا کونے سے جتنا زیادہ سے زیادہ نزدیک ہو بہتر رہتا ہے۔

وہ حملی افراد جو پہاڑی علاقے میں رہتے ہیں انہیں اپنا مکان کسی پہاڑی پر بنانا چاہئے اس لئے کہ یہی لوگ اونچائی پر رہنے والے ہوتے ہیں۔

سرطانی افراد کا گھر اگر پانی یعنی سمندر، جھیل یا دریا کے نزدیک ہو تو ان کی زندگی اچھی گزرتی ہے۔

میزانی افراد ہر معاملے میں سارے پہلوؤں پر نظر رکھتے ہیں چنانچہ گھر بھی ایسا چاہتے ہیں جس کے چاروں طرف کھلی جگہ اور صاف اور کھلی ہوا ہو۔

جدی سے متعلق افراد چراہ گاہ کی مانند علاقے میں رہنا پسند کرتے ہیں یعنی ایسی سرسبز جگہ میں جسے اکثر تصویروں میں دکھایا جاتا ہے۔

ثور، اسد، عقرب یا دلو سے متعلقہ افراد ثابت بروج کے گروہ سے تعلق رکھتے ہیں چنانچہ ان میں سے وہ افراد جو شہروں میں رہتے ہیں ان کے لئے بہترین گھر وہ ہوتا ہے جو گھروں کی قطار کے وسط کے قریب ہو اس لئے کہ ایسا گھر دو اطراف میں مکانات ہونے کی وجہ سے ثابت ہوتا ہے۔ تاہم ''ثابت'' بروج سے متعلقہ افراد ایسی جگہ گھر لیتے ہیں جو بہت دور دراز مقام پر ہوتا ہے اور جسے تلاش کرنا مشکل ہوتا ہے۔ اور اس جگہ زندگی بھی ضرورت سے زیادہ مصروف نہیں ہوتی۔

ثور اور اسد سے متعلقہ افراد خوبصورت ماحول پسند کرتے ہیں اور اس کے لئے زیادہ پیسہ دینے پر بھی تیار رہتے ہیں اور اس علاقے کو پسند کرتے ہیں جہاں زندگی کے ابتدائی ایام گزارے ہوئے ہوتے ہیں۔ صنعتی یا تجارتی علاقے کے قریب رہنا پسند کرتے ہیں۔

برج عقرب سے متعلقہ افراد پانی کے نزدیک رہ کر پھلتے پھولتے ہیں۔ یہ لوگ پرانی پن چکیوں کے قریب رہنا پسند کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ تاریک قسم کی پہاڑی جھیلوں یا تالابوں کے کنارے رہنے کے شدید خواہش مند ہوتے ہیں۔

دلو سے متعلقہ افراد کسی ایسے علاقے میں جہاں گنجان آبادی ہو رہ کر ترقی نہیں کر سکتے۔ حالانکہ عجیب بات یہ ہے کہ یہ ''انسان دوست'' برج ہے لیکن اس کا بدترین پہلو اس وقت سامنے آتا ہے جب دلو سے متعلقہ افراد بہت زیادہ لوگوں میں گھرے ہوئے ہوں۔انہیں کوشش کر کے ایسی جگہ گھر بنانا چاہئے جہاں کھلی اور صاف ہوا کافی ہو اسلئے کہ اس برج سے متعلقہ افراد حقیقتاً کھلے اور ہوا دار علاقوں ہی میں رہ کر ترقی کرتے ہیں۔

اگر آپ برج جوزا یا قوس کی پیدائش ہیں تو زندگی کے کسی دور میں شاید اپنے آپ کو دو گھروں میں منقسم پائیں گے۔شاید چھٹیاں اپنے آبائی مکان میں گزارا کریں گے اور باقی دن اپنے دوسرے مکان میں گزارا کریں گے جسے دفتر قریب ہونے کی وجہ سے لیا ہوا ہوگا۔ دلو سے متعلقہ افراد کا دوسرا گھر عموماً کسی بہت عزیز دوست یا قریبی رشتہ دار کا گھر ہوتا ہے۔

جوزا اور قوس سے متعلق افراد کسی جگہ بندھ کر رہنا پسند نہیں کرتے۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ وہ گھر خریدتے ہیں لیکن اسے صرف ایک یا دو سال بعد فروخت کر دینے کے لئے۔ تاکہ کسی اور جگہ جا کر رہ سکیں۔ تاہم یہ اپنا گھر کسی دوست یا رشتہ دار کو فروخت کرتے ہیں تاکہ وہاں وقتاً فوقتاً آ سکیں۔ جوزا اور قوس سے متعلقہ افراد کی یہ پکار ہوتی ہے کہ ''مجھے پابند نہ کرو'' چنانچہ ان کا گھر عموماً ایسا فن پارہ نظر آتا ہے جسے عین موقع پر ترتیب دیا گیا ہو۔ یہی وہ لوگ ہوتے ہیں جو پرانے اور قدیم گھر خریدتے ہیں اور پھر دیواریں اور کھڑکیاں نکال کر اسے ایک بے در دیوار کے گھر میں بدل ڈالتے ہیں۔نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ہر دیکھنے والے کو وہ گھر حیران کر دیتا ہے اس لئے کہ دیکھنے والے کی کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ کیا چیز ہے لیکن جب اسے دوبارہ فروخت کرنا چاہتے ہیں تو جلدی ہی خریدار مل جاتا ہے۔اور وہ بھی شاید کوئی جوزا یا قوس سے متعلقہ شخص ہی ہوتا ہے جو اسے خرید کر دوبارہ پرانی شکل میں لے آتا ہے۔

برج سنبلہ کے تحت پیدا ہونے والے افراد اچھے علاقے میں ترتیب سے بنی ہوئی سڑکیں اور مکانات بہت پسند کرتے ہیں وہ علاقہ جہاں قریب میں باغ ہو۔انہیں بہت پسند آتا ہے لیکن وہ کسی بھی علاقے میں اور کسی بھی جگہ رہ سکتے ہیں۔ بشرطیکہ وہ صاف ستھرا ہو۔ اور اس میں ترتیب ہو۔ ایسے چھوٹے باغات جن میں صرف منتخب پھول ہوں ان کی کمزوری ہوتے ہیں اگر کوئی باغ بہت صاف ستھرا ہو تو سمجھ جائیے کہ اس کا مالک کوئی سنبلی ہے۔

لیکن حوتی افراد کے ساتھ معاملہ بالکل مختلف ہوتا ہے ان کے باغ میں عموماً ہر قسم کے جھاڑ جھنکار کی بھرمار ہوتی ہے اور ہر وہ چیز جو اگ سکتی ہے وہاں اگی ہوئی نظر آتی ہے۔ حوتی افراد کسی بھی جگہ بخوشی رہ سکتے ہیں کیونکہ اپنا ماحول وہ خود بناتے ہیں۔ تاہم وہ پانی کے قریب رہنا پسند کرتے ہیں۔ چنانچہ ساحلی شہر اور جھیلوں کے کنارے بنے ہوئے گھر ان کے لئے موزوں رہتے ہیں اگر دریا یا چشمہ ان کے باغ کے قریب سے ہوتا ہوا گزرے تو یہ بے حد خوش ہوتے ہیں۔

آپ کے گھر کا وہ حصہ جہاں آپ چاہتے ہیں کہ دھوپ آئے بے حد اہمیت رکھتا ہے۔ آتشی بروج یعنی حمل، اسد اور قوس سے متعلقہ افراد چاہتے ہیں کہ ان کے گھر کے زیادہ سے زیادہ کمروں میں دھوپ آئے اور وہ خوب روشن ہوں۔ تنگ و تاریک گھر ان کے مزاج سے میل نہیں کھاتے۔ جبکہ جدی سے متعلقہ افراد کسی قدر تاریکی پسند کرتے ہیں اس طرح ثوری افراد بھی تاریکی کو ناپسند نہیں کرتے بشرطیکہ گھر خوبصورت ہو۔

جدی اور ثور سے متعلقہ افراد قدیم مکانات پسند کرتے ہیں۔ یہ بالکل لرزتے ہوئے اور گرنے کے قریب پرانے قلعہ نما مکانات، حویلیاں یا ایسی ہی دوسری عمارتیں خریدنے کے شوقین ہوتے ہیں۔ جو عمر رسیدہ ہوں اور کسی وجہ سے مشہور ہوں۔ یہ ایسی عمارتیں خرید کر انہیں دوبارہ تعمیر کرنے کے شوقین ہوتے ہیں۔ نیز یہ گوتھی طرز تعمیر بے حد پسند کرتے ہیں۔ محرابیں، برجیاں، روشن دان اور رنگین شیشوں کی کھڑکیاں ان کی کمزوری ہوتی ہیں۔ جدی، ثور اور سنبلہ سے متعلق افراد اکثر تہہ خانوں میں بنے ہوئے مکانات میں بھی رہتے ہوئے ملتے ہیں۔

ایک بات ذہن نشین کرلیں کہ رہائش کے لئے کبھی ایسا علاقہ منتخب نہ کریں جہاں مکانوں اور فلیٹوں کی کھڑکیاں ٹوٹی ہوئی اور خستہ حال ہوں یا انہیں صفائی سے بنایا نہ گیا ہو۔ اس لئے کہ کھڑکیاں مکان کی آنکھیں ہوتی ہیں۔ چنانچہ ایسا علاقہ جہاں مکانوں اور فلیٹوں کی کھڑکیاں خوبصورتی سے بنائی گئی ہوں۔ رہائش کے لئے مبارک ہوتا ہے۔

اگر آپ کی رہائش دفتری علاقے میں مثلاً آئی آئی چندریگر روڈ کے علاقے میں ہے جہاں ہر چیز ایک مقررہ وقت پر بند ہو جاتی ہے اور چھٹی کے دنوں میں وہاں سناٹا چھایا رہتا ہے تو آپ محسوس کریں گے کہ ایسے دنوں میں آپ کی اپنی زندگی میں بھی سستی اور جمود طاری ہو جاتا ہے اور زندگی بے لطف ہو جاتی ہے۔ اگر آپ تبدیلی چاہتے ہیں تو ایسے علاقے میں رہائش اختیار کریں جو گہما گہمی والا اور گنجان آباد ہو۔ جہاں دکانیں اور آسائش کی دیگر چیزیں بہ کثرت ہوں۔ یاد رکھیئے مکان کی تبدیلی ہمیشہ نئے تجربات لاتی ہے۔

اگر گھر بدلنے کا ارادہ ہو تو تبدیلی لانے سے قبل اپنے ماضی پر نگاہ ڈالیں اگر موجودہ گھر خوشی اور خوش بختی لا رہا ہے تو اسے تبدیل نہ کریں۔

جبکہ دوسری جانب اگر مصائب اور بیماریوں کا سامنا ہے تو رہائش بدل ڈالیں۔ یہ تبدیلی حالات کو بہتر بنادے گی۔

یہ مضمون لکھتے ہوئے یہ بات میرے ذہن میں ہے کہ ہمارے شہر اب گنجان آباد ہوتے جا رہے ہیں اور ہم میں سے اکثر افراد کے پاس اپنا ذاتی گھر نہیں ہے۔ اور اس کا حصول بھی آسان نہیں ہے۔ بلکہ اب اکثر افراد فلیٹوں میں زندگی بسر کر رہے ہیں۔

جوزا، میزان اور دلو سے متعلقہ افراد جو فلیٹ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے زیادہ سے زیادہ بلندی پر رہائش اختیار کرنا بہتر رہے گا۔ زمین پر بنے ہوئے فلیٹ یا تہ خانے میں بنے ہوئے کمروں میں رہائش اختیار کرنے سے پرہیز کریں بلکہ انہیں خاکی بروج یعنی جدی، ثور اور سنبلہ سے متعلقہ افراد کے لئے چھوڑ دیں۔ اس لئے کہ وہ لوگ خوبصورت ماحول اور نظاروں کی پرواہ نہیں کرتے لیکن حمل، اسد اور قوس کے تحت پیدا ہونے والے افراد کے ساتھ معاملہ مختلف ہوتا ہے اس لئے کہ خوبصورت نظارہ ان کے لئے ضروری ہوتا ہے۔

اگر ممکن ہو تو ایسے لوگوں کے ساتھ کبھی رہائش اختیار نہ کریں جو عمر میں آپ سے کافی بڑے ہوں صرف خاکی بروج یعنی ثور، جدی اور سنبلہ سے متعلقہ افراد پر اس اصول کا اطلاق نہیں ہوتا اسلئے کہ یہ وہ لوگ ہیں جو اپنے سے بڑی عمر کے افراد کیساتھ رہ کر ہی پھلتے پھولتے ہیں کیونکہ بڑی عمر کے افراد انکے ستاروں سے مطابقت رکھتے ہیں انہیں کئی طرح سے فائدہ پہنچا سکتے ہیں۔

وہ مکانات یا جگہیں جن کے متعلق آسیب زدہ ہونے کا شبہ ہو وہاں کبھی رہائش اختیار نہیں کرنی چاہئے اس کے علاوہ ایسے مکانات یا فلیٹ جہاں کوئی انتہائی اندوہناک حادثہ یا قتل ہو چکا ہو۔ وہاں بھی ہرگز رہائش اختیار نہیں کرنی چاہئے اس لئے کہ اس قسم کے واقعات کا احساس دیواروں اور ماحول میں سرایت کر جاتا ہے اور فضا میں ایک طرح کا بھاری پن اور اداسی پیدا ہو جاتی ہے۔ نیز ایسی جائیداد بھی ہرگز نہ خریدیں جس سے کاروبار کی ناکامی یا دیوالیہ پن کی تاریخ وابستہ رہ چکی ہو اس لئے کہ علم نجوم کی رو سے اس قسم کی ناکامی بھی ایسی جائیداد کی روح سے رچ بس چکی ہوتی ہے آپ کو اگر دفتر کی تلاش ہے تو ایسی جگہ کرائے پر ہرگز نہ لیں۔ جہاں آئے دن کرائے دار بدلتے رہے ہوں۔

اگر اپنی مرضی کے عین مطابق جگہ نہ مل سکے تو ایسی جگہ تلاش کرنے کی کوشش کریں جو آپ کی پسند سے کسی قدر مطابقت رکھتی ہو۔ لیکن یہ بات ہمیشہ یاد رکھیں کہ جگہ ایسی ہو جہاں روشنی (خواہ مصنوعی ہی کیوں نہ ہو) اور حرارت ضرور ہو۔

مزید ایک ہدایت اپنے ذہن میں ضرور رکھیں وہ یہ ہے کہ گھر میں پھول بہ کثرت ہونے چاہئیں اس لئے کہ وہ خوش بختی اور خوش مزاجی لاتے ہیں اور انتہائی بدرونق کمرے میں بھی زندگی پیدا کر دیتے ہیں۔

# زندگی کے دور

## مالی حالات

دوسرا گھر بذات خود دولت مندی کا اظہار نہیں کرتا- لیکن یہ کسی حد تک روپیہ سے متعلق مناسب قابلیت سوچ سمجھ اور روپیہ کا بہتر استعمال دوسروں کے ساتھ روپیہ کا لین دین اور تعلقات کا اظہار کرتا ہے- مالی حالت کا اندازہ پیدائشی زائچہ میں دوسرے گھر کے علاوہ اور گھروں سے بھی لگانا ضروری ہوتا ہے- جنگھروں میں سعد کواکب قابض ہیں-

جیسے طالع قوی ہو سعد نظرات رکھتا ہو تو ظاہر ہے پُرکشش شخصیت ہوگی- جسمانی صحت بہتر ہوگی- دوسروں سے تعلقات میں ہم آہنگی پیدا ہوگی- ذہنیت و فطرت میں پاکیزگی ہوگی- جس سے روپیہ کے حصول میں ایک حد تک ضرور مدد ملے گی-

تیسرا گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو ظاہر ہے قریبی رشتے داروں کا تعاون اور ان کی مدد حاصل ہوگی- ماحول درست ہوگا- سمجھ بوجھ اچھی ہوگی- تحریرات اور چھوٹے سفروں کے ذریعے روپیہ کے حصول میں ایک حد تک ضرور مدد ملے گی-

چوتھا گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو والدین سے ضرور مدد ملتی ہے- تعلیمی سہولتیں حاصل ہوتی ہیں- زمین و جائیداد سے انہیں لوگوں کو فائدہ پہنچتا ہے جن کا چوتھا گھر طاقتور ہوتا ہے- پانچواں گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو شخصیت میں کافی ذہانت ہوتی ہے- جس سے تخلیقی قوت اور ایجادات کے ذریعہ کاروباری قابلیت میں اضافہ ہوتا ہے یا اولاد کے ذریعہ مالی خوش قسمتی آتی ہے اور انعامی اسکیموں سے وہی لوگ انعام حاصل کرتے ہیں جن کا پانچواں گھر طاقتور ہوتا ہے-

چھٹا گھر قوی ہو نظرات سعد رکھتا ہو تو یہ ملازموں اور کاریگروں کے ذریعہ آمدنی میں اضافہ کرے گا- جانوروں کی خرید و فروخت میں فائدہ دے گا اگر ملازمت ہو تو افسروں اور ساتھ کام کرنے والوں کے تعاون یا مشوروں سے روپیہ کے حصول میں ایک حد تک ضرور مدد ملے گی-

ساتواں گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو ظاہر ہے شریک حیات بہتر ملے گا- شریک حیات بہتر ہوگا تو گھریلو سکون حاصل ہوگا- اسی طرح سے کاروبار میں شریک کار بھی مخلص اور ایماندار ملے گا- جس سے روپے کے حصول میں کافی حد تک ضرور مدد ملے گی-

آٹھواں گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو یہ ترکہ یا ورثہ لاتا ہے- بڑے کاروبار میں حصہ داری ہو تو کافی آمدنی لاتا ہے- اگر شریک حیات برسر روزگار ہو تو اس کے روپیہ سے کافی حد تک مدد ملتی ہے-

نواں گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو بیرون ملک میں ملازمت بین الاقوامی تجارت تعلیم یا مشترکہ کاروبار کے ذریعہ کافی حد تک مالی مدد ملتی ہے-

دسواں گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو یہ پیشہ کے ذریعے چاہے وہ پیشہ گورنمنٹ سے متعلق ہو یا اپنا ذاتی کاروبار- عزت و مرتبہ میں اضافہ لاتا ہے- بڑے لوگوں کا تعاون حاصل ہوتا ہے- عوامی خدمت ہو تو عوام کی حمایت حاصل ہو جاتی ہے- جس سے مالی وسعت یا دولت مندی کا اظہار ہوتا ہے-

گیارہواں گھر قوی ہو اور نظرات سعد رکھتا ہو تو شخصیت کا بوجھ دوستوں کے کندھوں پر ہو جاتا ہے- دوست ہر طرح کی مدد کے لئے تیار رہتے ہیں- بھائیوں جیسا سلوک ہوتا ہے- کاروبار ہو یا ملازمت دوستوں کا پورا پورا تعاون حاصل ہوتا ہے- امیدوں میں کامیابی ہوتی ہے- جس سے مالی حالت میں بڑی مدد ملتی ہے-

بارہواں گھر قوی ہو نظرات سعد رکھتا ہو تو شخصیت میں انسان دوستی، رحمدلی جدوجہد اور قربانیوں کی وجہ سے حالات پر قابو پالیتا ہے یا پھر راز دارانہ طریقوں کو اپنانے سے مالی حالت میں وسعت پیدا ہو جاتی ہے-

عام طور سے مالی حالت کا اندازہ دوسرے گھر سے ہی لگایا جاتا ہے جس کے لئے علم نجوم نے یہ شرط رکھی ہے کہ دوسرا گھر قوی ہو- دوسرے گھر کا حاکم یا قابض کوکب اپنے گھر میں ہو یا اوج یا شرف یافتہ ہو- سعد قران یا سعد نظرات رکھتا ہو طالع کے حاکم سے سعد نظر رکھتا ہو تو مالی وسعت یا دولتمندی کا اظہار ہوتا ہے اگر دوسرے گھر میں کوئی کوکب نہ ہو اور دوسرے کا حاکم کمزور ہو تو پھر جس گھر میں سعد کواکب قابض ہوا گر وہ قوی ہے اپنے گھر میں ہے یا اپنے دوست کے گھر میں ہو- اوج یا شرف یافتہ ہو نحس قران نہ رکھتا ہو رجعت میں نہ ہو دوسرے گھر کے یا طالع کے حاکم کے ساتھ سعد نظرات رکھتا ہو تو یہ اس گھر کے منسوبات کے مطابق مالی خوش بختی کا وعدہ کرتا ہے-

اگر نحس کوکب کسی گھر میں قوی ہو اور وہ دوسرے گھر کے حاکم سے یا قابض کوکب سے تثلیث نظر رکھتا ہے تو یہ کافی جدوجہد کے بعد مالی حالت کو بہتر بنالے گا یا پھر بے رحمی اور سنگدلانہ طریقوں سے یا ناجائز اور گناہ گارانہ طریقوں سے مالی وسعت کا اظہار کرے گا-

۱ - خاص کر دولت مندی کا اظہار اس وقت ہوتا ہے جب دوسرے گھر کا حاکم کوکب اپنے گھر میں ہو یا اوج یا شرف یافتہ ہو مشتری یا زہرہ سے سعد نظر رکھتا ہو-

۲ - طالع کا حاکم اور دوسرے کا حاکم یہ دونوں قوی ہوں اور آپس میں تثلیث نظر رکھتے ہوں-

۳ - دوسرے کا حاکم شرف یافتہ ہو ۵، ۹، ۱۱ گھروں میں قابض ہو اور طالع کا حاکم طالع ہی میں قوی ہو-

۴ - دوسرے گھر کا حاکم شرف یافتہ ہو مشتری یا زہرہ سے قران رکھتا ہو یا تو تثلیث نظر ہو اور دوسرے کے قابض کوکب سے بھی سعد نظر ہو-

۵ - سعد کواکب ۲، ۶، ۱۰ گھروں میں ہوں اور ان میں سے ایک شرف یافتہ ہو-

# قران

# شمس و مشتری

یہ قران ۲۷ دسمبر بروز جمعہ ۱۱ بجکر ۲۵ منٹ رات پر ہوگا- شمس و مشتری آپس میں جانبین سے دوست ہیں- اس وقت سے وہ لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں جن کے حکام یا بڑے آدمیوں سے ایسے کام اٹکے ہوئے ہیں جو روپیہ یا ترقی سے متعلق ہیں- مثلاً ملازمین جن کو ترقی کی ضرورت ہے جو ہو نہیں پاتی یا روکی ہوئی ہے یا گورنمنٹ کی طرف روپیہ رکا ہوا ہے- اور وہ کسی کی دخل اندازی کی وجہ سے نہیں ملتا- یا بڑی فرموں کے ملازمین تاجر، کنٹریکٹر، ایڈور ٹائزر، امپورٹ ایکسپورٹ کا کام کرنے والے- بینکوں سے قرضہ حاصل کرنے والے- گورنمنٹ ملازمین، بینک کے ملازم یا کسی شخص سے مالی مدد یا وظیفہ لینے والے یا بانڈ سے مفاد حاصل کرنے والے- گویا گورنمنٹ یا پرائیویٹ بڑی فرموں سے جن لوگوں کا لین دین یا مالی مفاد وابستہ ہے وہ سب فائدہ اٹھا سکتے ہیں- ترقی، دولت، ترقی مرتبہ یا بڑوں کی نظروں میں معزز و مکرم ہونے کے لئے اس وقت کی تاثیر سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے-

موجودہ دور میں خوش قسمتی کا مطلب مال کا حصول ہے اور یہی ایک ایسی قوت ہے جو بدقسمتی کی قوت کا مقابلہ کرتی ہے- مالی خوش قسمتی کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ کوئی ایسا خارجی اثر ظاہر ہو جس سے مال و دولت بغیر کسی سعی و جدوجہد کے اور بغیر قابل تحقیق اسباب کے حاصل ہو جائے اور اگر اس کے حصول کے اسباب اختیار کئے جائیں تو بغیر فکر اور نقصان کے اس کا منافع ملے اور وہ تمام لوگ مدد دیں جوان اسباب سے متعلق ہیں- اور اگر بدقسمتی ساتھ ہے جو حصول آمدن اور حصول مال میں رکاوٹ کا باعث ہے تو اس کا اثر ختم ہو جائے یا دب جائے-

اسباب خوش بختی میں وہ سبب جو مخفی طور پر کام کرتا ہے وہ کسی اسم الٰہی یا آیت قرآنی سے مخصوص جفری طریقوں سے مدد حاصل کرنا ہے وہ اسباب جو ظاہری طور پر کام کرتے ہیں وہ موافق دھاتیں- موافق پتھر- موافق نمبر اور موافق مواقع کا حصول اور وہ اسباب جو عملی طور پر کام کرتے ہیں- ایسا ذریعہ اختیار کرنا جس سے مال ملے اور اس میں روپیہ لگانا ہو-

اعداد اور حروف کی قوتوں سے کام لینے کے لئے زمانہ قدیم سے حکمائے جفر نے نقوش الواح کا علم ایجاد کیا- آج تک دنیا ان کی پر تاثیر طریقوں سے فیض حاصل کر رہی ہے جس طرح بیماری سے نجات پانے کے لئے کوئی جڑی بوٹی اکھاڑ کر نہیں کھا سکتے بلکہ اس سے فائدہ اٹھانے کے لئے اس کا سکھانا، سفوف بنانا، گولیاں بنانا، شربت بنانا، ضروری ہے اسی طرح آیات و اسماء کو تکسیر اعداد میں لا کر ہی فائدہ حاصل کیا جا سکتا ہے-

میں نے اوج مشتری کے موقع پر لوح سعادت مشتری کا ذکر کیا تھا عامل کامل حصہ دوم میں بھی یہ لوح موجود ہے- اس لوح کو مطابق چال روشن قدسی موخر تیار کیا جاتا ہے میرے پاس ایسی چودہ لوحیں ہیں- سات لوح سعادت اور سات لوح حروف نورانی کی- جو شرفات کواکب سے متعلق ہیں- ان کے علاوہ چودہ لوحیں اور ہیں جو حروف نورانی کی چودہ اماموں سے متعلق ہیں-

لوح سعادت مشتری کی چال روشن قدسی کا اثر یہ ہے کہ فراخی رزق، زائد آمدن اور ترقی مرتبہ بڑوں کے نزدیک معزز و مکرم ہونے کے لئے تیار کی جاتی ہے- اہل زمین پر شمس و مشتری کی جو تاثیر اس وقت پڑے گی- وہ خیر و برکت اور دولت کی ہوگی- اس لوح کا حامل ہونا اسباب دولت کے ایک عظیم سبب کو اختیار کرنا ہے- اس لوح کو اگر ساعت شمس میں تیار کریں گے تو ترقی مرتبہ، ترقی عہدہ، ترقی اور بڑوں کے نزدیک معزز کرے گی اور ان کی نظروں میں وقار بڑھے گا- ہر کام میں خیر و برکت ہوگی اور اگر مالی فراوانی روپے کے حصول و وصول کے خواہاں ہیں تو ساعت مشتری میں تیار کریں-

لوح سونے یا چاندی کی حسب استطاعت بنائیں- سونے کی تاثیر تیز ہوگی- چاندی کی تاثیر دھیمی ہوگی لیکن فائدہ یکساں ملے گا- فرق صرف دیر سویر کا ہوگا- انشاء اللہ ایک سال کے اندر اندر انسان غنی ہو جائے گا- یہ زوج الزوج نقش ہے- صاف و پاک کپڑے پہن کر علیحدہ کمرے میں کندہ کریں- بخور صندل وعود کا جلائیں اور بعد تیار سبز ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سی لیں اور پاس رکھیں حسب توفیق صدقہ کریں- اور ختم دلائیں- روزی بہت فراخ ہوگی- روپیہ مختلف بہانوں سے ملے گا- انعامات سے بھی ملے گا گویا قسمت کھل جائے گی- لوح سعادت مشتری یہ ہے-

اس لوح میں آٹھ دور ہیں- تین جگہ ہندسوں میں تبدیلی ہے جو حسب ذیل ہے-

اِلٰہُ خَیرُ النَّاصِرِیْن

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | ۸۱ | ۴۵۴ | ۳۴ | ۷۴ | ۷۷ | ۴۵۸ | ل |
| ۴۵۳ | ۳۵ | ۶۹ | ۸۲ | ۴۵۷ | ۳۱ | ۷۳ | ۷۸ |
| ۳۶ | ۴۵۶ | ۷۹ | ۶۸ | ۳۲ | ۴۶۰ | ۷۵ | ۷۲ |
| ۸۰ | ۶۷ | ۳۷ | ۴۵۵ | ۷۶ | ۷۱ | ۳۳ | ۴۵۹ |
| ۶۲ | ۸۹ | ۴۴۶ | ۴۲ | ۶۶ | ۸۵ | ۴۵۰ | ۳۸ |
| ۴۴۵ | ۴۳ | ۶۱ | ص | ۴۴۹ | ۳۹ | ۶۵ | ۸۶ |
| ۴۴ | ۴۴۸ | ۸۷ | س | ۴۰ | ۴۵۲ | ۸۳ | ۶۴ |
| ۸۸ | ۵۹ | ۴۵ | ۴۴۷ | ۸۴ | ۶۳ | ۴۱ | ۴۵۱ |

(ا) پہلا اور دوسرا دور ۳۰ سے شروع ہوکر ۴۵ کے ہندسہ پر ختم ہوتا ہے-

(ب) تیسرا تا چھٹا دور ۵۹ سے شروع ہوکر ۹۰ پر ختم ہوتا ہے-جس میں تیسرا دور ۵۹ تا ۶۶' چوتھا دور ۶۷ تا ۷۴- پانچواں دور ۷۵ تا ۸۲- چھٹا دور ۸۳ تا ۹۰ ہے-

(ج) ساتواں اور آٹھواں دور ۴۴۵ سے شروع ہوکر ۴۶۰ تک ختم ہوگا- اس لوح کو لوح سعادت مشتری اس لئے کہتے ہیں کہ کونوں پر ل-ع حروف نورانی کے ہیں جو مشتری سے متعلق ہیں- وہ لوگ جنہوں نے حروف نورانی کی زکات دی ہوئی ہے وہ اپنے لئے تیار کر سکتے ہیں اور وہ لوگ جو مربع کی زکات کے عامل ہیں- دوسروں کو بھی تیار کر کے دے سکتے ہیں- اسی لوح کے بطن میں شمس کے حروف نورانی ص-س بھی قائم ہیں- اس لوح کے کل اعداد ۱۲۷۸ ہیں یہ اعداد **اللہ خیر الناصرین** کے ہیں اس کو سرلوح پر لکھیں اور اس کی وساطت سے ہی روزانہ دعا کریں- اللہ بہت برکت دے گا-

جس کو اس لوح کی ضرورت ہو حروف نورانی کے عامل کی تلاش کرے کیونکہ وہی اس مرتبہ نورانی پر فائز ہیں کہ خلقت کو نفع دے سکیں۔ دفتر سے کرواناہ تو ۱۵ دن قبل اطلاع کریں۔

---

# ذہانت

## حضرت ابوحنیفہؒ کے واقعات

محمد بن حسن سے مروی ہے کہ ایک شخص کے گھر میں چوروں نے داخل ہو کر اس کو تین طلاق کا حلف لینے پر مجبور کیا (یعنی یہ کہلوایا کہ اگر میں نے شور مچایا یا کسی کو بتایا کہ مال لینے والے کون لوگ ہیں۔ (تو میری بیوی پر تین طلاق) کہ کسی کو نہیں بتائے گا اور وہ سب مال واسباب لے گئے۔

صبح کو وہ شخص چوروں کو دیکھتا رہا کہ وہ اس کا سامان فروخت کر رہے ہیں مگر اس حلف کی وجہ سے بولنے کی قدرت نہ رکھتا تھا۔ اس شخص نے آ کر امام ابوحنیفہؒ سے مشورہ کیا۔ آپ نے فرمایا کہ میرے پاس اپنے محلّہ کی مسجد کے امام اور موذن کو لاؤ اور اہل محلّہ میں سے جو صاحبِ جاہ اشخاص ہیں۔ ان کو بھی لاؤ۔

یہ شخص ان سب کو لے گیا۔ ان سے ابوحنیفہؒ نے فرمایا کہ کیا آپ لوگ چاہتے ہیں کہ اس کا مال و اسباب اللہ اس کو واپس کر دے۔ سب نے اثبات میں جواب دیا تو آپ نے فرمایا کہ تم اپنے پاس تمام بدچلن اور تمام مبہم لوگوں کو جمع کر لو اور ان کو کسی گھر میں یا مسجد میں داخل کرو۔ پھر ان میں سے ایک ایک شخص کو باہر کرتے جاؤ اور اس سے پوچھتے رہو کہ کیا یہ ہے تمہارا چور؟ اگر وہ چور نہ ہو تو یہ ''نہیں'' کہتا رہے اور اگر چور ہو تو چپ ہو جائے جب یہ چپ ہو جائے تو تم اس کو پکڑ لو۔

ابوحنیفہؒ کی اس تدبیر پر لوگوں نے عمل کیا تو اللہ نے اس کا تمام مال مسروقہ واپس دلا دیا۔

امام ابو یوسفؒ سے مروی ہے کہ خلیفہ منصور نے ایک مرتبہ امام ابوحنیفہؒ کو بلایا تو آپ تشریف لے گئے۔ ربیع نے جو منصور کا حاجب تھا اور ابوحنیفہؒ آپ کے دادا (حضرت عبداللہ ابن عباسؓ) کی مخالفت کرتے ہیں۔

حضرت ابن عباس کا قول یہ تھا کہ کسی معاملہ پر حلف کرنے والا اگر اس سے ایک یا دو دن کے بعد استثناء کر دے۔ یعنی انشاء اللہ کہہ دے تو یہ اس کے لئے جائز ہے اور امام ابوحنیفہؒ کا قول یہ ہے کہ حلف کے ساتھ متصلاً ہی جائز ہے۔ بعد میں معتبر نہ ہوگا۔

ابوحنیفہ نے کہا اے امیر المومنین ربیع چاہتا ہے کہ آپ کے لشکر کی گردن کو آپ کی بیعت سے آزادی دلا دے۔

منصور نے پوچھا کہ یہ کیسے؟

آپ نے فرمایا کہ لوگ آپ کے سامنے تو حلف کر جائیں گے پھر اپنے گھروں پر واپس جا کر استثنا کر دیا کریں گے تو جو حلفیہ عہد اطاعت لیا جاتا رہے گا۔ وہ باطل بھی ہوتا رہے گا۔

منصور ہنسنے لگا اور اس نے کہا اے ربیع ابو حنیفہ کو کبھی نہ چھیڑنا۔ (ورنہ اسی طرح منہ کی کھایا کرے گا)۔

جب ابوحنیفہ باہر آ گئے تو ربیع نے ان سے کہا کہ آج تو آپ نے مروانے ہی کا کام کر دیا۔ آپ نے فرمایا وہ کام تو نے کیا تھا میں نے تو اپنے لئے اور تیرے لئے خلاصی کی راہ نکالی۔

عبدالواحد بن غیاث سے مروی ہے کہ ابو العباس طوسی امام ابوحنیفہؒ کے متعلق برے خیالات رکھتا تھا اور اس کا علم ان کو بھی تھا ایک مرتبہ امام ابو حنیفہؒ منصور کے پاس گئے اور وہاں اس وقت کثیر مجمع تھا طوسی نے ارادہ کیا کہ آج مجھے ابوحنیفہ کی خبر لینا ہے۔ چنانچہ سامنے آیا اور کہا اے ابو حنیفہ! امیر المومنین ہم میں سے کسی شخص کو بلا کر یہ حکم دیتے ہیں کہ اس شخص کی گردن کاٹ دی جائے اور جس کو یہ حکم دیا جاتا ہے اس کو یہ خبر نہیں کہ گردن کاٹنے کے حکم کے لئے خلیفہ نے کیسے گنجائش نکالی (ایسی حالت میں گردن کاٹنا جائز ہوگا یا نہیں)۔

ابوحنیفہ نے فرمایا اے ابو العباس (اس کا جواب دو کہ) امیر المومنین کے احکام حق پر مبنی ہوتے ہیں یا باطل پر اس نے کہا کہ حق پر۔

آپ نے فرمایا بس تو حق کا نفاذ کرتا رہ جس صورت سے بھی (تجھے حکم دیا جا رہا) ہو اور تیرے لئے اس کی تحقیق ضروری نہیں۔

ابوحنیفہؒ کے پاس جو لوگ تھے۔ ان سے آپ نے فرمایا کہ یہ شخص مجھے باندھنا چاہتا تھا۔ مگر میں نے اسے جکڑ دیا۔

ایک شخص امام ابوحنیفہؒ کے پاس آیا اور شکایت کی کہ اس نے کس جگہ مال دفن کیا تھا اب وہ موقع یاد نہیں آتا۔ ابوحنیفہؒ نے فرمایا کہ یہ کوئی فقہی سوال نہیں ہے کہ جس کا میں کوئی حل نکالوں۔ اچھا ایسا کرو کہ جاؤ اور آج تمام رات نفلیں پڑھتے رہو۔ صبح تک انشاء اللہ تمہیں یاد آ جائے گا۔

اس شخص نے ایسا ہی کیا۔ ابھی چوتھائی رات سے بھی کچھ کم ہی گزرا تھا کہ اس کو وہ جگہ یاد آ گئی (تو اس نے نوافل ختم کر دیا)۔

پھر وہ شخص آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور واقعہ کی اطلاع دی آپ نے فرمایا کہ شیطان لعین کو یہ کب گوارا تھا کہ وہ ساری رات نوافل پڑھنے دیتا۔ اس نے تجھے یاد دلا دیا۔ البتہ تو نے اللہ عزوجل کے شکرانہ کے لئے بقیہ رات کیوں نہ نوافل پڑھنے میں گزاری۔

# زائچہ پیدائش میں مشتری کے احکام

■ اگر مشتری خانہ شرف میں ہو تو مولود بادشاہ و امراء کے نزدیک عزیز و نامدار ہو۔ عالم، نازک اندام، دانشمند، فقیہ، ندیم بادشاہ یا کسی وزیر کا ہو، جج ہو، ملکیت زمین حاصل ہو۔ عبادت کرے تو ولی ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ہبوط میں ہو تو مولود بازی گر یا اس کی مانند ہو۔

■ اگر مشتری صاحب خانہ ہو تو مولود عاقل، حافظ قرآن، دیندار، شاعر، اچھے حافظہ والا اور خوبصورت ہو۔

■ اگر مشتری خانہ وبال میں ہو تو مولود ہر ایک سے انکساری کرے۔ وظاہر تن ہو۔

■ اگر مشتری خانہ اوقاد میں ہو تو مولود دانشمند راست گو متقی ہو۔

■ اگر مشتری خانہ مائل اوقاد میں ہو تو مولود سے خویش و بیگانہ سب خوش رہیں۔ عزیز رکھیں، صاحب علم ہو۔

■ اگر مشتری خانہ دوست میں ہو تو مولود کو سب لوگ دوست و عزیز رکھیں، نیکوکار ہو۔

اگر مشتری خانہ دشمن میں ہو تو مولود سخت مزاج اور چالاک ہو۔

■ اگر مشتری خداوند طالع میں واقع ہو تو مولود عاقل و عالم، دراز قد، سفید رنگ، سرخ بال، نیک مرد، اندام پر گوشت، بلغمی مزاج ہو، خوشبو سے خوش رہے۔ شعر و سخن، راگ ترنم رقص وغیرہ سے ذوق رکھے، دلوں میں عزیز ہو، کشادہ خوان رکھے، ہر ایک کی مہمانداری کرے، بڑے چھوٹے اس کی پرستش کریں، عابد ہو تو عبادت زیادہ کرے، ہوشیار و چالاک اور مالدار ہو۔

■ اگر مشتری خانہ دوم میں ہو تو مولود مالدار قبیلہ پرور، خوش دل، عابد و متقی ہو۔

■ اگر مشتری خانہ سوم میں ہو تو مولود مالدار، متمول ہو مگر بخیل ہو۔ اگر حاکم ہو تو رعایا سے ڈنڈ اور جرمانہ وصول کرے۔

■ اگر مشتری خانہ ۴ میں ہو تو مولود خورد سالی سے ہر ایک کا دوستدار ہو، تصویر وصنعت کو پسند کرے، صاحب عزت و عالم ہو، سواری سے آسودہ رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۵ میں ہو تو مولود کثیر الاولاد ہو، صاحب علم، دانشمند، خوبصورت، شجاع ہو، حکام کے نزدیک پسندیدہ ہو۔ خویش و اقارب ہمیشہ اس کی تابعداری کریں۔

■ اگر مشتری خانہ ۶ میں ہو تو مولود ہر ایک کا دوست رہے، شیریں کلام ہو، جس سے دوستی و اخلاص کرے، ظاہری کرے، دل سوزی و خواہش سے نہ کرے۔

■ اگر مشتری خانہ ۷ میں ہو تو مولود ہر ایک سے بہت خصوصیت رکھے، خوبصورت، گندم گوں، کریم اور مخیّر ہو۔ ایک سے نیک نظر رکھے، دراز عمر، خوشبو کو پسند کرے، دائم جواں معلوم ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ۸ میں ہو تو مولود امیدوار مرگ ہمیشہ رہے۔ عقل زیادہ و مقام بہتر پائے، قبیلہ ایک ہی مقام پر رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۹ میں ہو تو مولود طالع مند، مہربان، صاحب ہنر، عاقل و فرزانہ، ہر فن سے واقف، نافع الخلق و قبیلہ پرور ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ۱۰ میں ہو تو مولود کرم کرنے والا مالدار، سخی، بردبار، خوش شکل، طالع مند، حاکم ہو، جو کام کرے آہستہ اور تحمل سے کرے، دشمن پر غالب رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۱۱ میں ہو تو مولود عمر دراز ہو، دین و دنیا دونوں میں بہتر، مالدار ہو، سواری ملے نوکر چاکر ہوں، سادہ دل، صاحب ہنر، عالم دین، کثیر اولاد، ہر مقام پر صاحب نصرت رہے۔ دشمن مغلوب رہیں، بادشاہ و امراء کے نزدیک صاحب وقار ہو۔

■ اگر مشتری خانہ ۱۲ میں ہو تو مولود کاہل وجود بدکار، دائم المریض، کم عقل رہے۔

■ اگر مشتری خانہ ۵، ۷، ۹، ۱۰، ۱۱ میں ہو تو نیک ہوتا ہے۔ باقی خانوں میں مساوی رہے۔

# ماہ نومبر

| نام ایام | نومبر ۲۰۱۹ء | ربیع الاول ۱۴۴۱ھ | کتک ۲۰۷۶ب | مقبوی نمبر | توقیعات | درجہ برج | عین وقت | شمس در عقرب | مواضع قمر | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | | | | | | | | برج | اوقات داخلہ | منازل | اوقات داخلہ | اشکال | کیفیت |
| جمعہ | ۱ | ۳ | ۱۶ | ۶ | | | | ۱۰ | جدی | ۷:۳۷ | ذابح | ۷:۳۷ | | وبال |
| ہفتہ | ۲ | ۴ | ۱۷ | ۷ | زہرہ در قوس | | | ۱۱ | | | بلعہ | ۷:۲۵ | | |
| اتوار | ۳ | ۵ | ۱۸ | ۸ | | | | ۱۲ | دلو | ۱۶:۱۸ | سعود | ۷:۵۹ | | |
| پیر | ۴ | ۶ | ۱۹ | ۹ | | | | ۱۳ | | | اخبیہ | ۹:۰۹ | ◒ | تربیع اول |
| منگل | ۵ | ۷ | ۲۰ | ۱ | | | | ۱۴ | | | مقدم | ۱۰:۵۰ | | |
| بدھ | ۶ | ۸ | ۲۱ | ۲ | | | | ۱۵ | حوت | ۴:۰۷ | موخر | ۱۲:۴۷ | | حضیض |
| جمعرات | ۷ | ۹ | ۲۲ | ۳ | | | | ۱۶ | | | رشا | ۱۴:۵۰ | | |
| جمعہ | ۸ | ۱۰ | ۲۳ | ۴ | | | | ۱۷ | حمل | ۱۶:۴۸ | شرطین | ۱۶:۴۸ | | |
| ہفتہ | ۹ | ۱۱ | ۲۴ | ۵ | یوم پیدائش علامہ اقبال | | | ۱۸ | | | بطین | ۱۸:۲۹ | | |
| اتوار | ۱۰ | ۱۲ | ۲۵ | ۶ | عید میلاد النبیؐ | | | ۱۹ | | | ثریا | ۱۹:۵۵ | | |
| پیر | ۱۱ | ۱۳ | ۲۶ | ۷ | شرف قمر | | | ۲۰ | ثور | ۴:۱۷ | دبران | ۲۰:۵۴ | | شرف |
| منگل | ۱۲ | ۱۴ | ۲۷ | ۸ | | | | ۲۱ | | | ہقعہ | ۲۱:۳۲ | ○ | استقبال |
| بدھ | ۱۳ | ۱۵ | ۲۸ | ۹ | | | | ۲۲ | جوزا | ۱۳:۴۵ | ہنعہ | ۲۱:۴۶ | | فرح |
| جمعرات | ۱۴ | ۱۶ | ۲۹ | ۱ | | | | ۲۳ | | | ذراعہ | ۲۱:۴۰ | | |
| جمعہ | ۱۵ | ۱۷ | ۳۰ | ۲ | عرس شاہ محمد غوث، لاہور | | | ۲۴ | سرطان | ۲۱:۱۴ | نثرہ | ۲۱:۱۴ | | ترفع |
| ہفتہ | ۱۶ | ۱۸ | مگھر | ۳ | | | | ۲۵ | | | طرفہ | ۲۰:۲۷ | | |
| اتوار | ۱۷ | ۱۹ | ۲ | ۴ | | | | ۲۶ | | | جبہتہ | ۱۹:۲۲ | | |
| پیر | ۱۸ | ۲۰ | ۳ | ۵ | حضیض زہرہ | | | ۲۷ | اسد | ۲:۵۶ | زہرہ | ۱۷:۵۷ | | |
| منگل | ۱۹ | ۲۱ | ۴ | ۶ | مریخ در عقرب | | | ۲۸ | | | صرفہ | ۱۶:۱۳ | | |
| بدھ | ۲۰ | ۲۲ | ۵ | ۷ | | | | ۲۹ | سنبلہ | ۶:۵۳ | عوا | ۱۴:۱۰ | ◓ | اوج<br>تربیع دوم |
| جمعرات | ۲۱ | ۲۳ | ۶ | ۸ | عطارد مستقیم | | | ۳۰ | | | سماک | ۱۱:۵۰ | | |
| جمعہ | ۲۲ | ۲۴ | ۷ | ۹ | شمس در قوس | | | قوس | میزان | ۹:۱۹ | غفرہ | ۹:۱۹ | | |
| ہفتہ | ۲۳ | ۲۵ | ۸ | ۱ | | | | ۲ | | | زبانہ | ۶:۳۶ | | |
| اتوار | ۲۴ | ۲۶ | ۹ | ۲ | قمر در عقرب | | | ۳ | عقرب | ۱۰:۵۷ | اکلیل | ۳:۵۲ | | ہبوط |
| پیر | ۲۵ | ۲۷ | ۱۰ | ۳ | | | | ۴ | | | قلب<br>شولہ | ۱:۱۰<br>۲۲:۴۰ | | |
| منگل | ۲۶ | ۲۸ | ۱۱ | ۴ | زہرہ در جدی | | | ۵ | قوس | ۱۳:۱۰ | نعائم | ۲۰:۲۸ | ● | طرح<br>اجتماع |
| بدھ | ۲۷ | ۲۹ | ۱۲ | ۵ | نپ چون مستقیم، نیا چاند ☾ | | | ۶ | | | بلدہ | ۱۸:۴۳ | | |
| جمعرات | ۲۸ | ربیع الثانی | ۱۳ | ۶ | یکم ربیع الثانی ۱۴۴۱ھ | | | ۷ | جدی | ۱۷:۳۲ | ذابح | ۱۷:۳۲ | | وبال |
| جمعہ | ۲۹ | ۲ | ۱۴ | ۷ | | | | ۸ | | | بلعہ | ۱۶:۵۷ | | |
| ہفتہ | ۳۰ | ۳ | ۱۵ | ۸ | عرس شاہ جمال، لاہور | | | ۹ | | | سعود | ۱۷:۰۲ | | |

# کیا آپ کا برج عقرب ہے؟

## اگر ایسا ہے تو اپنی فطرت اور مقسومی حالات کو ذیل سے پڑھئے اور اپنے آپ کو سمجھئے-

صدیوں سے ماہر نجوم عقربی افراد کو ولن کہتے رہے ہیں کسی بھی قدیم کتاب میں عقربی افراد کی خصوصیات کا مطالعہ آپ کو یقیناً وحشت زدہ کردے گا اس لئے کہ ان سب میں ۲۳ اکتوبر سے ۲۲ نومبر کے دوران پیدا ہونے والے افراد کو ایسا دیو بنا کر پیش کیا گیا ہے جو خود اپنے بنانے والے ہی کے لئے خطرناک ہوتا ہے اور دماغ جیمز بانڈ جیسا بتایا گیا ہے-

یہاں تک کہ موجودہ دور کی کچھ کتب میں بھی عقربی افراد کو جذبات' ظلم اور عداوت کا مرکب کہا گیا ہے انہیں محض تفریح یا ضد کی خاطر کمزور افراد کو تباہ و برباد کرنے والا کہا گیا ہے یہ سب کچھ پڑھنے کے بعد آپ اپنے تمام عقربی جان پہچان والوں اور رشتہ داروں کے متعلق سوچنے پر مجبور ہو جائیں گے کہ کیا واقعی وہ اس قسم کے افراد ہیں-

عقرب کی علامت بچھو ہے جو کسی طرح بھی پسندیدہ مخلوق نہیں ہے اس کے متعلق بھی کئی غلط باتیں کہی گئی ہیں- مثلاً یہ کہ بچھو دوسروں کو جان سے مارنے کے لئے ڈنگ مارتا ہے اور جب یہ دیکھتا ہے کہ یہ خود قید ہونے والا ہے تو اپنے آپ کو خود ڈنگ مار کر مرجاتا ہے کیوں کہ یہ کسی کی قید میں جانا پسند نہیں کرتا یہ باتیں کسی علم الحیوانات کے ماہر کے سامنے کریں گے تو وہ یقیناً مضحکہ اڑائے گا-

رومیوں کے دور میں بہت سے ایسے عقربی افراد کی داستانیں ملتی ہیں جن کی بے عیب زندگیاں ان تمام باتوں کی نفی کرتی ہیں- چنانچہ اس قسم کے ذہین اور بے غرض افراد کے لئے ایک دوسری علامت تلاش کی گئی تھی جو ہے ''شاہین'' یہ ایسا پرندہ ہے جو ہمیشہ بلندی پر پرواز کرتا ہے اور بہت بہادر ہوتا ہے اس کے بعد پھر تیسری علامت ''عنقا'' بڑی بے دلی سے اس برج کے لئے تلاش کی گئی- عنقا دہ پراسرار پرندہ ہے جو آگ میں جل کر ختم ہو جانے کے بعد خود اپنی راکھ سے دوبارہ جی اٹھتا ہے-

جب ہمارا سامنا عقربی افراد سے ہوتا ہے تو ان کے متعلق جو کچھ پڑھ رکھا ہوتا ہے- سب بھول جاتے ہیں- شاید پرانے زمانے کے ماہرین نجوم کسی بے گناہ شخص کی تلاش میں ہوں گے- جس پر دوسروں کے الزامات تھوپے جاسکیں اور اس مقصد کے لئے انہوں نے عقربی افراد کا انتخاب کیا ہوگا- موجودہ دور میں تعلیم اور نفسیات کے علم سے واقفیت نے پرانے زمانے کی عقربی تصویر کو کسی حد تک بدل دیا ہے-

عقربی آدمی اپنے حاکم ستارے مریخ کی جنگجو فطرت کا اکثر اظہار کرتے رہتے ہیں- بچپن میں یہ اکثر بے حد جنگلی' وحشی' خود رائے اور ہٹیلے ہوتے ہیں- انہیں کسی طرح بھی رام نہیں کیا جاسکتا یہی ساری حرکتیں دیکھ کر بزرگ ان کے مستقبل کے تاریک ہونے کے متعلق بے حد پریقین ہوتے ہیں لیکن نوجوانی کا زمانہ آنے کے بعد ان میں سے اکثر بہت خوش مزاج' مہذب اور آرٹسٹک شخصیت بن جاتے ہیں یہ بات ذہن میں رہے کہ ''نیا جنم'' برج عقرب سے منسوب ہے-

لیکن اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ان کی جنگجو فطرت بالکل ختم ہو جاتی ہے- یہ بے حد ذہین' معقول اور منطقی ہوتے ہیں- یہ بنی نوع انسان کو واضح طور پر دو گرہوں میں تقسیم کر دیتے ہیں- ایک گروہ میں وہ لوگ ہوتے ہیں جو ان کی موافقت میں ہوتے ہیں جب کہ دوسرے وہ ہوتے ہیں جو ان کی مخالف میں ہوتے ہیں پہلے گروہ کے لوگوں کے ساتھ یہ بے حد مخلص اور ان کے وفادار ہوتے ہیں جب کہ دوسرا گروہ ان کے لئے ابدی چیلنج کی حیثیت رکھتا ہے-

عقربی افراد کی لڑائی صرف انسانوں ہی سے نہیں ہوتی بلکہ ان آلات سے بھی ہوتی ہے جن کی یہ تجارت کرتے ہیں- ان پودوں اور جھاڑ جھنکار سے بھی ہوتی ہے- جو ان کے باغ میں اگتے ہیں- یہاں تک کہ اپنی کار یا اسکوٹر کے انجن سے بھی ہوتی ہے اکثر عقربی افراد لات مار کر اپنا اسکوٹر اسٹارٹ کرتے ہیں یا پہلی بار اس کی کسی خرابی پر ہی اسے فروخت کر ڈالتے ہیں-

اگر کبھی کوئی دوست' محبوب یا شریک زندگی نیچا دکھادے یا کوئی حریف انہیں شکست دے کر آگے نکل جائے یا بے عزتی کردے تو یہ پلٹ کر فوراً حملہ کر دیتے ہیں اور اگر فوری طور پر بدلہ لینا ممکن نہ ہو تو اپنی نفرت اور دشمنی کو چھپا کر رکھتے ہیں اور ایسے موقع کی تلاش میں رہتے ہیں کہ جب بدلہ لے سکیں عداوت اور تلخی ان کے دل میں سالوں باقی رہتی ہے تاہم کچھ عقلمند عقربی افراد مستقبل کے متعلق مثبت سوچ کے ذریعے اپنے ذہن کو مصروف رکھتے ہیں

| | |
|---|---|
| دائرۃ البروج | یہ آٹھواں برج ہے |
| عرصہ پیدائش | اکتوبر ۲۳ تا نومبر ۲۲ (اندازاً) |
| عنصر | آبی |
| ماہیت | ثابت |
| حاکم ستارہ | مریخ اور پلوٹو |
| برج کی علامت | بچھو |



ہوئے آئیڈیل پر پورا نہیں اترتا تو اس سے نفرت کرنے لگتے ہیں۔ لیکن یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ایک یا دو دن کے اندر اندر اسی سے پھر دوبارہ محبت کرنے لگیں۔ عقربی افراد بے حد حاسد اور بے تحاشا حاکمانہ قسم کے ہوتے ہیں لیکن موجودہ دور کے عقربی افراد نے اپنے ان جذبات پر کنٹرول کرنا سیکھ لیا ہے۔ بلکہ وہ انتہائی تعجب سے کہتے ہیں کہ میں اور حاسد؟ یہ بہتان ہے! لیکن یہ حقیقت ہے کہ یہ محبوب یا شریک زندگی کے روپ میں صرف بے تصنع اور سادہ فطرت انسان ہی کو پسند کرتے ہیں۔

یہ شریک زندگی کی خفیہ خواہشات کو سمجھ جاتے ہیں اور انہیں با آسانی پورا کر سکتے ہیں۔ بیوی کے حسد کو بخوبی سمجھتے ہیں۔ لیکن اس کے آنسوؤں اور ڈرامائی سین سے بڑی رغبت رکھتے ہیں۔ لہٰذا اس کی غلط فہمی جلد دور نہیں کرتے بیوی کو بے تحاشہ غصہ اور صدمہ پہنچاتے ہیں لیکن اس کے باوجود اس بیچاری کو ہار ماننی پڑتی ہے۔ کیونکہ ان کی مضبوط شخصیت کا زیادہ دیر تک مقابلہ نہیں کیا جاسکتا۔

عقربی عورتیں اور لڑکیاں بڑی پیچیدہ شخصیت کی مالک ہوتی ہیں۔ خوبصورت نہ ہونے کے باوجود بھی خوبصورت ہوتی ہیں خاص طور پر آدمی انہیں خوبصورت سمجھتے ہیں اس کے علاوہ یہ اپنے زمانے کے خوبصورتی کے امور کو خوب سمجھتی ہیں اور اسی کے مطابق اپنے بال سنوارتی ہیں اور اپنی جلد اور اپنے جسم کو خوبصورت بناتی ہیں۔ ورزش اور ڈائٹنگ کے ذریعے جسم کو جتنا زیادہ سے زیادہ خوبصورت بنایا جاسکتا ہے بنانے کی ہر ممکن کوشش کرتی ہیں۔

صرف یہی نہیں بلکہ اپنے ذہن، اپنے کردار اور اپنی صلاحیتوں کو بھی بہتر بنانے کی کوشش کرتی ہیں اپنے آپ کو مہربان، شفیق اور مخلص ثابت کرنا چاہتی ہیں اور یہی بات دوسروں کو پسند آتی ہے۔

شوہر غریب اگر کبھی کسی عورت یا لڑکی کی تعریف کردے تو اسے دن میں با آسانی تارے دکھا دیتی ہیں۔ لیکن یہ حقیقت ہے کہ یہ اپنے حسد کو بہت کنٹرول کرتی ہیں اور یہ جانتی ہیں کہ آج کے زمانے میں کسی بھی آدمی کو اندھا یا بہرا نہیں بنایا جاسکتا۔ دنیا دیا گیا ہے۔ چنانچہ عقربی افراد خود اپنے ذہن اور دوسروں کی روح کی گہرائی کی چھان بین کرتے ہیں اس لئے کہ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ ایک بار اپنے مخفی جذبات کا تجزیہ کر لینے کے بعد اپنی زبردست قوت ارادی کے ذریعے اپنی ان خصوصیات کو دور کر سکتے ہیں جنہیں دوسرے اچھی نگاہ سے نہیں دیکھتے اور خوبیوں کو مزید بہتر بنانے کی کوشش کی جاسکتی ہے۔

عقربی افراد کی آنکھیں اپنے اندر مقناطیسی اثر لئے ہوئے ہوتی ہیں جب کہ ان کی آواز مسحور کردینے کی صلاحیت رکھتی ہے۔ ان کی شخصیت سمجھ میں نہ آنے والی اور چستیاں قسم کی ہوتی ہے کبھی کچھ اور کبھی کچھ ہوتے ہیں۔ دوسرے انہیں اپنا راز بتادیتے ہیں۔ لیکن یہ کسی کو اپنا راز نہیں بتاتے اور جو کام بھی کرتے ہیں وہ اس طرح کرتے ہیں کہ دوسروں کو اس میں کوئی راز محسوس ہوتا ہے۔ لیکن کھوج لگانے کے بعد اس کا کوئی سرا ہاتھ نہیں آتا۔

ان کے لئے محبت اور نفرت دونوں بہت آسان باتیں ہوتی ہیں بلکہ کسی حد تک یہ دونوں ایک ہی ہوتی ہیں۔ یعنی پہلی نگاہ میں محبت میں مبتلا ہوسکتے ہیں۔ لیکن جب محبوب ان کے بنائے تاکہ تکلیف دہ یادوں کی طرف ان کی توجہ نہ ہونے پائے۔

عقربی افراد کیریئر کے لحاظ سے خواہ اونچے عہدے پر ہوں خواہ کیریئر کا آغاز ہی کیا ہو بے حد جاہ طلب، تناؤ، کی حالت میں رہنے والے پوری قوت سے مقابلہ کرنے والے ہوتے ہیں۔ انہیں نہ صرف یہ کہ خود اپنے آپ پر بلکہ دوسروں پر بھی یہ ثابت کرنا ہوتا ہے کہ وہ دوسروں سے ہر لحاظ سے بہتر ہیں۔ عقربی زندگی کو پھولوں کی سیج نہیں سمجھتے لیکن روزمرہ زندگی کی جنگیں انہیں جوش اور حرارت بخشتی ہیں سب سے اہم خصوصیت ان کا لازوال حوصلہ اور عزم ہوتا ہے۔

عقرب انسانی جسم میں تولیدی اعضاء پر حکومت کرتا ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ موجودہ دور میں بھی عقربی افراد کو جنس میں بے حد دلچسپی لینے والا سمجھا جاتا ہے جذبات اور جنس کی ان کے نزدیک بے حد اہمیت ہوتی ہے۔

محبت بھی ان کے نزدیک ایک جنگ ہوتی ہے جو یہ آپ سے کرتے ہیں ان کا ذیلی حاکم ستارہ پلوٹو ہے جسے یہ نام زیر زمین دنیا کے دیوتا کے نام پر

کو دیکھتے ہوئے بھی اگر کوئی شخص ان سے محبت کرتا ہے تو اس کی قدر کرنی چاہئے۔ یہی سوچ انہیں اپنے آپ پر قابو رکھنے میں مدد دیتی ہے لیکن پھر بھی اپنی حاسد فطرت کا وقتاً فوقتاً اظہار کرنے پر مجبور ہوتی ہیں۔ایسے میں شوہر کو جہنم کا مزہ چکھا دیتی ہیں۔ جب محبت میں گرفتار ہوتی ہیں تو پہلے پہل اس حقیقت کو تسلیم کرنے سے انکار کرتی ہیں لیکن بہت جلد اپنی فیاضی اور جذباتی فطرت کا اظہار کرنے لگتی ہیں بعض اوقات بہت عجیب و غریب حرکتیں کرتی ہیں اور بہت ناخوش نظر آتی ہیں اور بعض اوقات حیران کن حد تک فیاض ہو جاتی ہیں یہ دوسروں کو خوش اور ناخوش کرتی رہتی ہیں اور یہ سلسلہ بہت تیزی سے اور مسلسل جاری رہتا ہے

عجیب بات یہ ہے کہ دوسرے انہیں برداشت نہیں کر سکتے لیکن ایک سے زیادہ دن کے لئے کہیں چلی جائیں تو انہیں یاد بھی بہت کرتے ہیں۔



# مجرب عملیات

مشکل اور پابندیوں والے عملیات تو رسالہ میں اکثر چھپتے رہتے ہیں مگر اس دفعہ میں سادہ قسم کے عملیات دے رہا ہوں تاکہ مصروف عورتیں اور مرد فائدہ اٹھا سکیں۔

## توسیع وحصول رفعت وجاہ

جب کوئی شخص محتاج ہو جائے تو صبح و شام ایک سو انتیس مرتبہ یالطیف پڑھ کر اس آیت کریمہ کو سات مرتبہ پڑھا کریں۔ اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْزُ انشاءاللہ غیب سے سامان رزق پیدا ہوں گے اور چند دنوں میں مالا مال ہو جائے گا۔ جو شخص چاہے میرا عہدہ بڑھے ترقی دولت و مال ہو تو مندرجہ بالا آیت کو شرف قمر میں ریشمی سفید کپڑے پر زعفران سے لکھ کر بازو میں باندھ لے۔ دولت اور منصب میں ترقی ہو۔

## معزولی

اگر کوئی شخص اپنے منصب سے معزول ہو جائے اور چاہتا ہو کہ پھر بحال ہو جائے تو چاہئے کہ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے۔ دن یا رات میں ایک بار سورۃ یوسف پڑھے پھر سو بار لاالہ الا اللہ سو بار۔ اللہ اکبر سو بار الحمد للہ سو بار سبحان اللہ سو بار استغفر اللہ سو بار درود شریف سو بار۔ پھر قال الملک ائتونی بہ سے المحسنین تک سو بار پڑھے۔

## قرضدار

جب کوئی شخص قرضدار ہو جائے اور کوئی صورت رہائی کی نظر نہ آئے تو آیت کریمہ قل من یرزقکم من ایسماء والارض سے افلا تتقون تک رات کو ایک تسبیح پڑھا کرے تو اسباب ادائیگی قرض کے پیدا ہونگے اور پھر کبھی قرضدار اور محتاج نہ ہو گا۔ بشرطیکہ اسے پڑھتا رہے۔

## مال کم بکتا ہو

جس تاجر کا مال کم بکتا ہو وہ اس مربع کو لکھ کر مال میں رکھے تو غیب سے خریدار آئیں۔ جب قمر و مشتری یا قمر و زہرہ میں سعد نظر ہو لکھے۔ نقش یہ ہے۔ اسے آتشی رفتار سے لکھیں۔

۷۸۶

| فاسقبشروا | ببیعکم | الذی | بایعتم به |
|---|---|---|---|
| ۷۴۲ | ۵۲۹ | ۱۰۵۱ | ۱۴۳ |
| ۵۲۸ | ۷۳۹ | ۱۴۶ | ۱۰۵۲ |
| ۱۴۵ | ۱۰۵۳ | ۵۲۷ | ۷۴۰ |

## زبان بندی اعداء

مندرجہ ذیل مثلث کو قمر در عقرب میں لکھ کر بازو پر باندھ لیں۔ خلاف بولنے والے اور شکایات کرنے والے اور برائی کرنے والے لوگوں سے حفاظت ہو گی۔

۲۸۷

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۱ | ۲۰۴ | ۲۰۹ |
| ۲۰۶ | ۲۰۸ | ۲۱۰ |
| ۲۰۷ | ۲۱۲ | ۲۰۵ |



# نومبر کیسا گزرے گا؟

**آپ کی تاریخ پیدائش کے ساتھ برج اور ستارہ دیا گیا ہے۔ اس کے تحت اس ماہ کے حالات پڑھیں۔ اگر تاریخ پیدائش معلوم نہ ہو تو نام کے پہلے حرف اول کے تحت پڑھیں**

## برج حمل۔ستارہ مریخ

حروف:۔ ا۔ل ۔ع ۔ی



پیدائش:۔ مارچ ۲۱ تا اپریل ۲۰

اس ماہ حملی افراد ملازمت یا دیگر امور کی غرض سے سفر کریں گے۔ اس ماہ گھریلو و خاندانی معاملات بھی آپ کی موافقت میں ہونگے وہ معاملات جو کافی عرصے سے پریشان کئے ہوئے تھے۔اب حل ہوتے محسوس ہونگے۔

مریخ ۲۰ تاریخ تک طالع کے مقابل رہے گا۔لہذا نئے تعلقات کا انجام تیزی سے منگنی اور شادی کی صورت میں نکل سکتا ہے۔ وہ افراد جو پہلے ہی سے شادی شدہ ہیں انہیں جذباتی سکون اور خوشی کے ساتھ ساتھ مادی اقبال مندی بھی حاصل ہوگی۔ اس ماہ تفریحی سرگرمیوں، سوشل زندگی اور سیر و تفریح بھی زائد رہے گی۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تفریحی سرگرمیوں اور زندگی کے لطیف پہلو پر توجہ دینے کے لئے آپ کے پاس زائد وقت اور روپیہ دونوں چیزیں ہونگی۔ کوابھی رجحانات تخلیقی اور آرٹسٹک سرگرمیوں کی موافقت میں بھی ہونگی۔چنانچہ اگر آپ نئے خیالات کے اظہار کے لئے وسیع میداں کے خواہاں ہیں تو اب خوش قسمت مواقع حاصل ہونے کا وقت آپہنچا ہے۔ وہ افراد جو بہت چمک دمک رکھنے والے پیشوں یا فلم اور تھیٹر کی دنیا میں ترقی کے خواہش مند ہیں اس ماہ کامیابی حاصل کریں گے۔ مریخ ۵،۱۵،۲۰،۲۴،۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم مریخ طالع کے مقابل ۲،۱۰،۱۸ تاریخ کو غیر موافق نظرات قائم کرے گا۔ چنانچہ آپ کو کسی نوعیت کی مخالفت سے سابقہ پڑے گا اگر آپ کچھ خاص لوگوں کا ساتھ دینا چاہتے ہیں جو آپ کے خیال میں حق پر ہیں تو آپ کو بہت احتیاط اور حکمت عملی سے کام لینا پڑے گا۔

۱۳ اور ۳۰ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت قانونی معاملات کو سلجھانے اور معاہدات کو قانونی شکل دینے کے لئے موثر ثابت ہوگا۔ میل ملاقات زائد ہونگی اور گھر میں کوئی خوشی ملے گی۔ دور دراز کے سفر اور کاروباری امور کے خط و کتابت میں بہتری سے واسطہ پڑے گا۔ اس وقت مسائل کا حل آسانی سے نکال سکیں گے۔ بیرون ملک سفر میں زائد اخراجات ہونگے اور کسی اہم شخصیت سے رابطہ ہوگا۔ مالی وصولیابی کے لئے جا رہے ہیں تو بہتری کی توقع رکھیں۔ تعلیمی سرگرمیوں، مطالعہ یا روحانی علوم ان میں دلچسپی لے کر عقل و شعور میں وسعت پیدا کرسکیں گے۔

زہرہ ۲ تاریخ کو زائچے کے نویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۷ کو دسویں گھر میں داخل ہوگا ۔چنانچہ یہ وقت لمبا سفر اختیار کرنے کے لئے خواہ وہ کاروباری غرض سے اختیار کیا ہو یا تفریحی نوعیت کا ہو،موافق ثابت ہوگا۔ درحقیقت یہ وقت ملک سے باہر چھٹیاں گزارنے کے لئے بے حد موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کوئی لمبا سفر اختیار نہیں کر رہے ہیں تب بھی مقامی لحاظ سے آپ خاصا فاصلہ طے کریں گے۔ اگر آپ تعلیمی سرگرمیوں، کاروباری سفر یا عمرہ وغیرہ کے لے جا رہے ہیں تو آپ کا سفر خوشگوار ثابت ہوگا۔ زہرہ اس ماہ کی ۳،۹،۱۹،۲۴،۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔لہذا قیمتی اشیاء کی خریداری سیر و تفریح، محبت کے معاملات اور کسی اسکیم میں روپیہ لگانا بہتر ثابت ہوگا۔ قانونی امور میں بھی یہ تاریخیں اہم ثابت ہونگی۔ آپ کے نزدیک اگر محبت کے معاملات سب سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں تو یہ ماہ ان معاملات کے لحاظ سے زیادہ موافق ثابت ہوگا۔ اس سلسلے میں آپ سفر بھی کریں گے ۔ کچھ خوشگوار نوعیت کی خبریں اور واقعات آسکتے ہیں۔ تاہم ۶،۱۴،۲۲ تاریخ کو محتاط رہیں حکمت عملی سے کام لیں ایسا معلوم ہوتا ہے کہ

آپ بلا ارادہ ایسے کام کر بیٹھیں گے جس کی وجہ سے حسد اور رقابت کا سامنا ہوگا۔

۲۴ تاریخ کو مریخ یورنس کا مقابلہ ہوگا۔ یہ ایسا وقت ہے کہ جب قانونی معاملات اور جائیداد کی خرید و فروخت سے متعلق کاموں میں دشواری پیش آئے گی۔ جس چیز کی آپ کو خواہش ہوگی یا جس جگہ آپ نے رقم لگائی ہوگی وہاں سے آپ کو خاطر خواہ کوئی فائدہ نہ ملے گا۔ اس وقت کوئی بڑا سودا کرنے سے پہلے تمام تفصیل کی طرف توجہ دیں اور کسی اچھے وقت کا انتظار کریں تاکہ بہتر فیصلہ کرنے کی قوت پیدا ہو۔

عطارد زائچے کے آٹھویں گھر میں یکم کو رجعت کر جائے گا اور ۲۱ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا اس دوران وہ دوستی اور شراکتی اور تمام قریبی تعلقات پر دباؤ ڈالے گا۔ دوسروں کے ساتھ رابطہ قائم کرنا ذہنی لحاظ سے تروتازگی عطا کرے گا۔ کاروباری ذہنیت رکھنے والے افراد کے لئے یہ ماہ مفید تعلقات قائم کرنے اہم معاہدات پر دستخط کرنے اور نئے خیالات پر عمل کرنے کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ ان تمام معاملات کے لئے ۳، ۸، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ ان تاریخوں میں اہم خطوط لکھنے، نشر و اشاعت، سیر و تفریح کی سرگرمیاں اور تجارتی معاہدات کے لئے بھی یہ تاریخیں مفید ثابت ہونگی۔ تاہم ۵، ۱۲، ۱۸ تاریخ کو دوسروں کے ساتھ تعلقات اور معاملات طے کرنے کے لحاظ سے بے حد احتیاط کی متقاضی ہے۔






اس ماہ ثوری افراد روپیہ و شراکت داری کے معاملے میں دباؤ کا شکار رہیں گے۔ محبت کے معاملات، خاندانی امور اور کاروباری لحاظ سے بہتری محسوس کریں گے۔

زہرہ ۲ تاریخ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۷ کو نویں گھر میں داخل ہوگا۔ یہ زائچے کے اس گھر میں ہوگا جس کا تعلق شراکتی معاملات اور مالی معاملات سے ہے۔ اس ماہ مالی معاہدات پر زبردست دباؤ پڑے گا ایسا محسوس ہوتا ہے کہ زیادہ تر افراد اپنے ذرائع آمدنی کو بہتر بنانے کی طرف توجہ دیں گے۔ جائیداد کے معاملات کے لئے بھی یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ چنانچہ اگر آپ گھر کی حالت بہتر بنانا چاہتے ہیں یا بہتر گھر کی تلاش میں ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھاتے ہوئے قدم اٹھائیں۔ وہ افراد جو شادی شدہ ہیں یا جو کاروباری شراکت رکھتے ہیں امکان ہے کہ آپ کو کسی قریبی شخص کی خوش بختی کے نتیجے میں مالی فائدہ ملے گا۔ حالات جو بھی ہوں بہر حال ۳، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو زہرہ سعد نظرات کے تحت ہوگا آپ کو کسی ایسی بات کا علم ہوگا جس سے آپ کو فائدہ پہنچے گا۔ وہ افراد جن کی کسی نہ کسی وجہ سے شریک زندگی سے کچھ عرصے سے علیحدگی ہے تو ان کے دوبارہ ملاپ کا زبردست امکان ہے کچھ غیر شادی شدہ افراد کی زندگی میں محبت کا عنصر داخل ہو جائے گا۔ اس قسم کی بات اس دن ہوسکتی ہے جس دن زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔

۱۳ اور ۳۰ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ یہ وقت خاص طور پر معاہدات، سرمایہ کاری کے سلسلے میں رابطے، پیشہ وارانہ معاملات اور ملازمت میں ترقی حاصل کرنے اور لوگوں سے رجوع کرنے کے لئے بہتر وقت ثابت ہوگا۔ یہ وقت سسرالی رشتہ داروں، گھر کے افراد سے متعلق امور میں غیر ضروری لوگوں کو ملوث کروائے گا۔ تاہم ان امور میں نقصان ہونے کا بھی اندیشہ ہے۔ اگر کسی شخص کے اوپر بھروسہ کرکے معاملات طے کئے تو اس کی طرف سے روپیہ بہت دیر سے ملنے کی توقع ہے۔ تاہم آپ کو اپنے سرمایہ کے تحفظ کے لئے کوشش کرنی ہوگی۔

عطارد طالع کے مقابل یکم کو رجعت کر جائے گا اور ۲۱ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ اگر کسی کاروباری یا روزگار سے متعلق معاملے نے الجھن میں ڈال رکھا ہے تو اب وہ واضح ہو جائیگا کہ جو افواہوں یا لوگوں کی باتوں کی وجہ سے جو پریشانی تھی وہ اب دور ہو جائے گی۔ اس ماہ آپ روزگار اور مستقبل کے تحفظ سے متعلقہ معاملات کی طرف توجہ دیں اور اپنی بہترین صلاحیتوں کو استعمال کریں گے۔ اگر آپ کا اپنا کاروبار ہے یا نیا کاروبار شروع کرنے کا ارادہ ہے تو نئے مواقع میسر آئیں گے معمولی نوعیت کی رکاوٹوں پر با آسانی قابو پا سکیں گے اور آنے والا وقت زیادہ حوصلہ افزاء ثابت ہوگا۔ تمام افراد کے لئے بہتر یہ ہے کہ اس ماہ اپنی کامیابیوں کو مزید مستحکم بنائیں۔ ملازمت کے لئے درخواستیں ارسال کرنے، انٹرویو دینے، معلومات حاصل کرنے اور کسی بھی نوعیت کے ذاتی کام کا آغاز کے لئے ۳، ۸، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۰ تاریخ کا وقت موافق ثابت ہوگا۔

۲۴ تاریخ کو مریخ یورنس کا مقابلہ ہوگا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جب شراکتی داری کے کاموں میں آپ کو محتاط رہنا ہوگا سسرالی رشتہ داروں کے ساتھ کسی بھی معاملے میں ملوث نہ ہوں۔ تاہم دوسروں کی زیادہ اثر اندازی گھریلو زندگی پر خراب اثرات مرتب کرے گی۔ ہوسکتا ہے کہ ناراضگی بڑھ جائے اور علیحدگی کی صورت پیدا ہو۔ اس ماہ کئی ایسے حالات پیش آئیں گے جس میں حد درجہ حکمت عملی سے کام لینے کی ضرورت پڑے گی۔ اور ہر درجہ اپنے گھر کو بچانے کی کوشش کریں۔

مریخ ۲۰ تاریخ تک زائچے کے چھٹے گھر

میں رہے گا جس کا تعلق کام اور صحت کے معاملات سے ہے چنانچہ اس ماہ روزگار اور پیشہ وارانہ معاملات بہت نمایاں رہیں گے۔ لہٰذا بہت سے محنتی افراد کی کوئی خواہش پوری ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ اب انہیں ماضی کی کوششوں کا اجر بھی ملے گا۔ اگر اپنے کام میں آپ کی پوزیشن اچھی ہے اور اپنے کام سے مطمئن بھی ہیں تو ترقی یا مرتبے اور حیثیت میں اضافہ لازمی ہے جب کہ وہ افراد جو کاروباری ہیں یا وہ جو کسی موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ جو اطمینان بخش ترقی لائے گا ان معاملات کے لئے ۵‘۱۵‘۲۰‘۲۴‘۲۹ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔ لہٰذا ان دنوں اہم معاملات اور دلچسپیوں کو تیزی سے آگے بڑھا سکیں گے۔ اس رجحان کے تحت صحت بھی اچھی رہے گی۔ ۲‘۱۰‘۱۸ تاریخ کو محتاط رہیں زیادہ محنت والا کام نہ کریں کیونکہ ان دنوں حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اس ماہ کو یقیناً حوصلہ افزاء اور موافق پائیں گے۔

## برج جوزا۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ ک۔ ق



پیدائش:۔ ۲۲ مئی تا ۲۱ جون

اس ماہ کا آغاز ملازمت اور کاروبار میں کافی مصروفیت لائے گا۔ کئی طرح سے دھوکے ہونے کا امکان ہے۔ گھر میں مہمان زائد آئیں گے اور سیر وتفریح کے مواقع میسر آئیں گے۔ مالی معاملات‘ پیشہ وارانہ معاملات اور گھریلو معاملات کو خاص طور پر اہمیت حاصل رہے گا۔

ستارہ زہرہ ۲ تاریخ کو طالع کے مقابل ہو گا اور ۲۷ کو آٹھویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر کا تعلق ہر قسم کی شراکتی معاملات اور قریبی تعلقات سے ہے۔ چنانچہ یہ وقت محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ وہ افراد جن کی شادی ہونے والی ہے ان کے لئے آنے والا وقت موافق ثابت ہوگا اس وقت محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تمام بندھن مزید مضبوط ہو جائیں گے۔ اگر کسی بھی معاملے میں مسائل کا سامنا ہے تو ان کے حل کے لئے ۳‘۹‘۱۹‘۲۴‘۲۸ تاریخ کا انتخاب کریں کیونکہ ان دنوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ زہرہ کی موجودگی ہر قسم کی گفت شنید اور بحث مباحثے کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ ایسے کام جس میں کچھ لو اور کچھ دو کا معاملہ ہوتا ہے اس کے لئے زہرہ موافقت میں ہوگا۔ اگر آپ کسی اہم کاروباری معاملے کو آگے بڑھانا چاہتے ہیں تو آپ کے حق میں بہتر پالیسی یہ ہے کہ آپ حکمت عملی سے کام لیں اور بڑے ڈپلومیٹک انداز میں کام کریں ویسے لوگوں کو ہم رائے بنانا اور ان کا دل جیتنا اتنا مشکل نہ ہوگا۔ مالی لحاظ سے یہ ماہ آپ اور آپ کے شریک دونوں کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ مالی طور پر غیر ضروری خطرات مول نہ لیں اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔

۱۳ اور ۳۰ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی اس دن کے نزدیک بیرون ملک سرمایہ کاری‘ غیر ملکی کمپنی کے ساتھ تعلقات بڑھانے اور معاہدات کے لئے بہتر ثابت ہوگا ان دنوں ہر قسم کی معلومات حاصل کریں۔ قانونی مشورہ حاصل کرنے‘ بینک سے قرضہ کے لئے گفت شنید یا کاغذات بنانے کے لئے بھی یہ مواقع بنائے گا۔ اگر آپ بیرون ملک یا دور دراز کا سفر کر رہے ہیں تو نسبتاً" بہتر صورت حال سے واسطہ پڑے گا۔ تعلیمی سرگرمیوں کے لئے اپنی خواہش کے مطابق ان میں حصہ لے سکیں گے۔ ذہنی شعور اور تخلیقی رجحانات ہی قابلیت کو بڑھانے میں مدد دیں گے۔

عطارد زائچے کے چھٹے گھر میں یکم کو رجعت کر جائے گا اور ۲۱ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں‘ روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس وقت آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں کی طرف رہے گی اگر ان سرگرمیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا نئے خیالات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ ان معاملات کے لئے ۳‘۸‘۱۶‘۲۱‘۲۵‘۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ تاہم ۵‘۱۲‘۱۸ تاریخ کو ان سرگرمیوں سے دور رہیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظر قائم کرے گا۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔ بچوں کی صحت اور بہتری سے متعلقہ تمام معاملات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا اگر آپ کے بچے ہیں تو اس وقت ان کی وجہ سے خوشی کا موقع ملے گا۔ وہ افراد جو اپنی صلاحیتوں کو بہتر بنانا چاہتے ہیں یا تعلیمی قابلیت میں اضافہ کرنا چاہتے ہیں یا فاضل اوقات میں تعلیم حاصل کرنا چاہتے ہیں اور اپنی صلاحیتوں کو نظرانداز کیا ہوا ہے۔ ان کو بہتر بنانا چاہتے ہیں تو اس سعد وقت سے فائدہ اٹھائیں۔

۲۴ تاریخ کو مریخ یورنس کا مقابلہ ہوگا۔ رشتہ داری سے متعلقہ یا سسرالی رشتہ داری سے متعلقہ جو دور دراز علاقے میں رہتے ہیں۔ ان کے ذریعے کوئی نہ کوئی ایسی افواہ یا غلط فہمیاں پیدا کی جائیں گی۔ جس سے آپ سفر کا ارادہ کریں گے۔ تاہم اگر کوئی مسئلہ آپ کی اولاد سے متعلقہ ہو اس میں حکمت عملی سے کام لینا ہوگا۔ یہ وقت غیر ارادی طور پر انتشار پیدا کرتا ہے۔

مریخ ۲۰ تاریخ تک زائچے کے پانچویں گھر میں موجود رہے گا۔ اس کی موجودگی پیشہ وارانہ سرگرمیوں اور طویل المعیاد منصوبوں کی موافقت میں ہوگی۔ مریخ ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو انعامی اسکیموں‘ کھیلوں اور مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں۔ تاہم ۲‘۱۰‘۱۸ تاریخ کو محتاط رہنا چاہئے کیونکہ ان دنوں حادثات پیش آنے کے امکانات ہیں اور غلطیاں بھی کرسکتے ہیں۔ مریخ محبت کے معاملات میں بہتری کی نشاندہی کر رہا ہے۔ غیر شادی شدہ افراد اور خاص طور پر لڑکیوں اور عورتوں کے لئے شادی و نسبت کے لئے یہ ماہ موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت گوں ناگوں واقعات لائے گا۔ کوئی دعوت‘ مختصر سفر یا اتفاقیہ ملاقات

بہت اہمیت کی حامل ثابت ہوسکتی ہے۔ اس سلسلے میں ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۴، ۲۹ تاریخ اہم ثابت ہوگی اور یہ تاریخیں خوشگوار اور تعجب انگیز باتیں لاسکتی ہیں۔ اس ماہ پڑوسیوں، قریبی ملنے جلنے والوں اور رشتہ داروں کے معاملات کی جانب زیادہ تر توجہ رہے گی اور زیادہ وقت انہی پر صرف ہوگا۔

## برج سرطان۔ ستارہ قمر

حروف:- ح۔ ہ



پیدائش:- جون ۲۲ تا جولائی ۲۳

یہ وقت آپ کی زندگی کے اہم پہلو میں تبدیلی کی نشاندہی کررہا ہے۔ ملازمت پیشہ افراد کی زندگی میں اہم تبدیلی آئیں گی جو بہت خوشگوار ہونگی۔

عطارد زائچے کے پانچویں گھر میں یکم کو رجعت کرجائے گا اور ۲۱ تاریخ کو مستقیم ہوجائے گا۔ چنانچہ یہ وقت سوشل ملاقاتوں، روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے اور پرانے دوستوں سے تعلقات کی تجدید کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اس وقت آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں کی طرف رہے گی اگر ان سرگرمیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا نئے خیالات پر عمل کرنا چاہتے ہیں تو یہ وقت ان مقاصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ پانچویں گھر میں موجودگی زائد خوش بختی لائے گی۔ اگر انعامی اسکیموں، کھیلوں اور ایسے مقابلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش قسمتی کی ضرورت ہوتی ہے تو یہ وقت ان معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگا ۳، ۸، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ تاہم ۵، ۱۲، ۱۸ تاریخ کو ان سرگرمیوں سے دور رہیں کیونکہ ان دنوں عطارد غیر موافق نظر قائم کرے گا۔ وہ افراد جو تعلیم اور تدریسی سرگرمیوں میں ملوث ہیں اس وقت ترقی کا موقع ملے گا۔

۱۳ اور ۳۰ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی اس دن کے نزدیک ایسے لوگوں سے واسطہ پڑے گا جو آپ کو سرمایہ کاری یا شراکتی بنیادوں پر روپیہ لگانے کے لئے مشورہ دیں گے۔ تو اس سے متعلق معلومات اکھٹی کرنی ضروری ہوگی۔ قانونی امور میں جو مشکلات حائل رہی ہیں ان دنوں میں پوری توجہ کے ساتھ ان کو حل کرنے کی کوشش موافق ثابت ہوگی۔ والدین کی صحت کی خرابی کی وجہ سے زائد اخراجات ہونگے۔

مریخ ۲۰ تاریخ تک زائچے کے چوتھے گھر میں رہے گا۔ کچھ مشکلات اور پریشانیوں سے واسطہ پڑے گا مگر یہ باقوت انداز میں مسائل کو سلجھانے میں مدد آور ثابت ہوگا۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی سے گھر میں حادثات پیش آنے کا بھی خطرہ ہے۔ لہذا اگر گیس یا بجلی کے آلات میں کچھ خرابی ہے تو کسی بھی قسم کا خطرہ ہرگز مول نہ لیں۔ اگر آپ کے بچے ہیں تو چھوٹے بچوں پر خاص طور پر نگاہ رکھیں کیونکہ ان دنوں شرارت اور سرکشی اختیار کریں گے۔ مریخ کی اس گھر میں موجودگی گھریلو اور خاندانی تعلقات کو مضبوط بنادے گی۔ اگر گھر میں کوئی دعوت کرنی ہے یا کسی فنکشن کا انعقاد کرنا ہے تو اس مقصد کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ مریخ ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ یہ وقت ان افراد کی موافقت میں ہوگا جو گھریلو حالات میں اہم تبدیلیاں لانا چاہتے ہیں۔ اگر آپ جائے رہائش کی تبدیلی کے متعلق سوچ رہے ہیں مگر شک و شبے اور تذبذب کا شکار ہیں تو مثبت رویہ اختیار کریں اور جو بھی فیصلہ کرنا ہے واضح سوچ کے ساتھ کریں۔

۲۴ تاریخ کو مریخ یورنس کا مقابلہ ہوگا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جب محبت کے معاملات سے متعلق خاندانی افراد کے ساتھ جھگڑا ہونے کی نشاندہی ہورہی ہے۔ لہذا کسی بھی تعلق کو خراب ہونے سے بچائیں اور اپنے اظہار خیال کے ذریعے دلوں کو صاف کرنے کی کوشش کریں۔ کسی بھی سرمایہ کاری میں حصہ نہ لیں۔

زہرہ ۲ تاریخ کو زائچے کے چھٹے گھر میں داخل ہوگا اور ۲۷ کو ساتویں گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا اس ماہ روزگار کی سرگرمیوں کو اہمیت حاصل رہے گی۔ لہذا اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ وہ افراد جو موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں، جبکہ وہ افراد جنہیں حال ہی میں کام اور روزگار کے معاملات میں یا دفتر میں مشکل حالات کا سامنا رہا ہے وہ حالات میں بہتر تبدیلی دیکھیں گے۔ دوسری طرف وہ افراد جنہیں زائد کام سے واسطہ پڑا تھا ان کے بوجھ میں کمی آجائے گی۔ اس گھر میں زہرہ کی موجودگی ساتھ کام کرنے والے افراد سے تعلقات کو بہتر بنادے گی۔ چنانچہ اس ماہ کی ۳، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخیں محبت کے معاملات کے لئے موافق ثابت ہوگی۔ دراصل بہت سے غیر شادی شدہ افراد کے کام کا ماحول ان کی زندگی میں محبت کا عنصر لانے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ نفسیاتی لحاظ سے اس وقت گہرے جذباتی تضادات بھی ابھر کر سامنے آسکتے ہیں۔ اس ماہ آپ کی زیادہ تر توجہ فاضل اوقات کی سرگرمیوں اور دلچسپیوں کی طرف رہے گی۔ اگر ان دلچسپیوں کو وسعت دینا چاہتے ہیں یا ان میں تبدیلی لانا چاہتے ہیں تو یہ وقت اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ سوشل زندگی میں بھی بہت سرگرمی اور جوش پیدا ہوجائے گا۔ باہر جانے اور لوگوں سے ملنے، نئے دوست بنانے اور زندگی سے لطف اندوز ہونے کے زائد موقع ملے گا۔

## برج اسد۔ ستارہ شمس

حروف:۔ م



پیدائش:۔ جولائی ۲۴ تا اگست ۲۳

اس ماہ اکثر اسدی افراد کو مالی معاملات کی طرف بھرپور توجہ دینے پر مجبور ہونا پڑے گا۔ گھر اور گھر والوں کی خوشی کا خیال کریں۔ مالی معاملات میں لوگ غلط بیانی سے کام لیں گے۔

عطارد زائچے کے چوتھے گھر میں یکم کو رجعت کر جائے گا اور ۲۱ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔ گھریلو ماحول اور والدین کے ساتھ تعاون کی فضاء کو قائم رکھنا ہوگا۔ کچھ عرصے سے مسائل بے چین کیے ہوئے ہیں تو اب ان کو مکمل طور پر ختم کرنے کا وقت آ گیا ہے۔ پہلے سے مکان میں شفٹ ہونے کا پروگرام بنا چکے ہیں تو شفٹ ہونا بہتر رہے گا۔ قریبی افراد کے ساتھ گفت شنید یا خط و کتابت بہتر رہے گی۔ عطارد ۳، ۸، ۱۶، ۲۱، ۲۵، ۳۰ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ خلاف معمول گھر میں مہمان زیادہ آئیں گے۔ ان میں کچھ کی آمد بالکل غیر متوقع ہوگی۔ ایسے مہمان جو ماحول کو زیادہ خوشی اور زندہ دلی عطا کریں گے۔ اور روزمرہ کے معمولات میں تبدیلی لانے کا مواقع فراہم کریں گے۔ اگر گھر میں کوئی دعوت یا پارٹی رکھنی ہے تو سعد تاریخوں کو مدنظر رکھیں۔ عطارد کے رجعت کرنے سے ذہنی الجھاو اور پریشانی والے معاملات کو جلد دور کرنے کی کوشش کیا کریں سستی سے معاملات مزید خراب یا مالی نقصان دیتے ہیں۔

۱۳ اور ۳۰ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدلیس ہوگی اس دن کے نزدیک کاروباری معاہدات اور روپے کے حصول کے لئے بہتر مواقع ملیں گے۔ لوگوں کے ساتھ میل ملاقات یا دوستوں کے حلقے میں نئے لوگوں کے ساتھ تعلقات قائم کرنا ضروری ہوگا۔ کچھ ایسے لوگوں سے ملاقات ہوگی جو اپنے مقاصد کی تکمیل کے لئے مالی تعاون کریں گے اور قانونی مشکلات پر قابو پانے میں مدد کریں گے۔ نئے کاروبار یا شراکتی بنیادوں پر قائم معاہدات کے ذریعے مستقبل میں فائدہ ضرور ملے گا۔

زہرہ ۲ تاریخ کو زائچے کے پانچویں گھر میں داخل ہوگا اور ۲۷ کو چھٹے گھر میں داخل ہوگا۔ لہذا محبت کے معاملات، سوشل زندگی اور سیر و تفریح سے متعلقہ معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ چنانچہ ان افراد کے لئے محبت کے معاملات بے حد موافق ثابت ہونگے۔ غیر شادی شدہ افراد کے لئے یہ وقت خاص طور پر خوش قسمت ثابت ہوگا۔ زہرہ ۳، ۹، ۱۹، ۲۴، ۲۸ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ لہذا اس دن اتفاقیہ ملاقاتیں دیرپا نوعیت کے تعلق کا سبب بن سکتی ہیں کیونکہ ان دونوں زہرہ موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ اور محبت کی بنیادوں پر قائم ہونے والے تعلقات میں ہم آہنگی لائے گا۔ زہرہ ان افراد کو بھی فائدہ پہنچائے گا جو آرٹسٹک اور تخلیقی سرگرمیوں میں دلچسپی رکھتے ہیں۔ لوگوں سے تعلقات قائم ہونگے یا جو نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے وہ ان معاملات میں آپ کے ہم خیال نکلیں گے۔ ایسے افراد جو تھیٹر، ڈرامے یا فلم کی دنیا سے منسلک ہیں ان کے لئے بھی یہ وقت خوش بختی لائے گا۔ اگر آپ انعامی اسکیموں یا ایسے کھیلوں میں حصہ لینے کے شوقین ہیں جن میں جیتنے کے لئے خوش بختی کی ضرورت ہوتی ہے تو مندرجہ بالا موافق تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں تاہم زہرہ ۶، ۱۴، ۲۲ تاریخ کو غیر موافق نظرات کے تحت ہوگا۔ چنانچہ ان دونوں انعامی اسکیموں میں روپیہ نہ لگائیں۔

۲۴ تاریخ کو مریخ یورنس کا مقابلہ ہوگا۔ قریبی رشتہ داروں کے ساتھ جن معاملات کو آپ طے کرنا چاہیں گے اس میں ان کی اپنی مرضی شامل ہوگی۔ تاہم کسی بھی معاملے پر فوری فیصلہ نہ کریں بلکہ ہر معاملے کو اچھی طرح چھان بین کر کے فیصلہ کریں۔ بہن بھائیوں کے ساتھ ان دنوں کچھ معاملات ناراضگی کا باعث بن سکتے ہیں۔ کیونکہ شادی سے متعلقہ معاملات میں کچھ لوگوں کی مخالفت ناراضگی کا باعث بن سکتی ہے۔ سسرالی رشتہ داروں کی طرف سے زائد مطالبات پریشانی کا باعث بن سکتے ہیں۔

مریخ ۲۰ تاریخ تک زائچے کے تیسرے گھر میں موجود رہے گا۔ اس کی موجودگی خاندانی رشتہ داروں، تعلیمی معاملات اور تحریری کاموں میں غیر ضروری پریشانی سے واسطہ پڑے گا۔ اس ماہ قریبی رشتہ داروں کے ہاں آنا جانا رہے گا بلکہ بھائیوں کے قریبی دوستوں کے ساتھ تعلقات میں اختلافی معاملے آ سکتے ہیں۔ سوشل سرگرمیوں میں قریبی افراد کے ذریعے پریشانی ملے گی۔ آپ میں غصہ اور اجڈپن زیادہ ہوگا۔ جس کی وجہ سے غلطیاں کریں گے۔ تحریری کام میں سوچ سمجھ کر لکھیں۔ کھیل اور ورزش کے ذریعے جسمانی و ذہنی نشوونما ہوگی۔ سوچ اور خیالات کے علاوہ فیصلہ کرنے میں اور باقوت قدم اٹھانے میں بھی آسانی رہے گی۔ بلکہ خود اعتمادی بھی پیدا ہوگی۔ مریخ ۵، ۱۵، ۲۰، ۲۴، ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ تاہم ۲، ۱۰، ۱۸ تاریخ کو محتاط رہنا ہوگا۔

## برج سنبلہ۔ ستارہ عطارد

حروف:۔ پ۔ غ



پیدائش:۔ اگست ۲۴ تا ستمبر ۲۳

زائد سوشل زندگی اور سیر و تفریح کے ساتھ لوگوں سے ملنا جلنا اور آنا جانا رہے گا۔ یہ وقت دوستوں کے ساتھ سفر بھی لاسکتا ہے۔ محبت کے معاملات اور ان تعلقات کے لحاظ سے ناموافقت لائے گا۔

عطارد زائچے کے تیسرے گھر میں یکم کو رجعت کر جائے گا اور ۲۱ تاریخ کو مستقیم ہو جائے گا۔لہٰذا سارا ماہ بے حد مصروفیت رہے گی اور حرکت میں رہیں گے۔ رشتہ دار‘ پڑوسی‘ دوست اور قریبی رفقاء آپ کے روزمرہ کے معاملات میں غیر معمولی اور سرگرم کردار ادا کریں گے۔ سفر اور خط و کتابت کے معاملات پر دباؤ پڑے گا۔ عطارد کی اس گھر میں موجودگی سفر اور خط و کتابت کے معاملات‘ پرانے دوستوں کے ساتھ تعلقات کی تجدید‘ لکھے جانے والے اہم معاملات‘ انٹرویو دینے یا اہم ملاقات کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ ان معاملات کے لئے ۳‘۶‘۸‘۱۲‘۲۱‘۲۵‘۳۰ تاریخ خاص طور پر موافق ثابت ہوگی۔ یہ ماہ ملاقاتوں‘ گفت شنید‘ خاص موضوعات پر مباحثے اور سوشل تقریبات کے لئے بہت موافق ثابت ہوگا۔ اگر آپ کا تعلق تعلیمی یا ٹیکنیکل کام سے ہے تب تو یہ وقت خاص طور پر موافق اور بے حد متحرک ثابت ہوگا۔

۱۳ اور ۳۰ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ خاص طور پر ایسے تمام معاملات جن میں خاندانی جائیداد یا لوگوں کی مہربانیاں شامل ہوں۔ یہ افراد روزگار یا مالی امور میں رکاوٹیں ڈالیں گے۔ لوگ کاروباری امور میں آپ کے متعلق غلط قسم کا پروگنڈا کرنے کی بھی کوشش کریں گے۔ اگر عقل و شعور اور اپنی صلاحیتوں سے کام لیا تو ہر معاملے کو خوش اسلوبی سے حل کر لیں گے۔ اپنے راستے خود بنائیں گے ان کے ذریعے کامیابی حاصل ہوگی۔ تاہم کسی قریبی شخص کی قانون کے دائرہ میں آجانے سے پریشانی ہوگی۔

زہرہ ۲ تاریخ کو زائچے کے چوتھے گھر میں داخل ہوگا اور ۲۷ کو پانچویں گھر میں داخل ہوگا۔ اس گھر پر باقوت کوا کب کا دباؤ ہے۔ گھریلو اور خاندانی معاملات پر خوش قسمت اور موافق اثر مرتب ہو رہے ہیں ان معاملات میں اگر حال ہی میں کوئی زبردست تبدیلی ہوئی ہے یا والدین اور بچوں کے درمیان کوئی اختلاف یا تنازعہ پیدا ہوا ہے تو اب حالات بہتر ہو جائیں گے۔ کوا کبی رجحانات اس بات کی نشاندہی کر رہے ہیں کہ اکثر افراد موجودہ رہائش کو بہتر بنانے یا گھر تبدیل کرنے کے متعلق سنجیدگی سے غور کریں گے۔ گھر کی از سر نو آرائش اور گھر میں چند نئی اشیائے تعیّشات کے اضافہ اور اپنے آس پاس کے ماحول کو بہتر بنانے کے لئے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ اس ماہ جائیداد کے لین دین کے معاملات خوش اسلوبی سے انجام پا جائیں گے اور وہ افراد جو گھر تبدیل کرنا چاہتے ہیں یا رہائش کے لئے بہتر جگہ کی تلاش میں ہیں ان کے لئے یہ ماہ بہت خوش قسمت ثابت ہوگا۔ گھریلو معاملات اور جائیداد کے معاملات کے لئے اس ماہ کی ۳‘۹‘۱۹‘۲۴‘۲۸ تاریخ موافق ثابت ہوگی۔

۲۴ تاریخ کو مریخ یورنس کا مقابلہ ہوگا۔ یہ وقت ایسا ہے کہ جب آپ کے قریبی رشتہ دار یا سسرالی رشتہ دار جو ذاتی دشمنی رکھتے ہوں گے وہ آپ کے لئے خرابی کا باعث بنیں گے اور ایسے تعلق کو بھی ختم کرنے کی کوشش کریں گے جو آپ کے لئے بہت اہمیت کا حامل ہوگا۔ اس وقت اپنے بہن بھائی بھی آپ کے لئے مشکلات کا باعث بنیں گے۔ یہ ایسا وقت ہے کہ کاروباری طور پر بھی آپ مشکلات میں گھر سکتے ہیں۔ اپنی ذہنی قوت پر مکمل طور پر بھروسہ رکھیں۔ دوسروں کی تمام باتیں سنیں۔ تاہم جو فیصلہ کریں وہ سوچ سمجھ کر کریں۔ اس ماہ جلد بازی کے فیصلوں کو کرنے سے گریز کریں۔

مریخ ۲۰ تاریخ تک زائچے کے خانہ مال میں موجود ہوگا۔ یعنی کاروباری روپیہ کے لین دین میں احتیاط رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ حالات جہاں روپیہ کمانے میں پوری مدد کرتے ہیں وہاں یکدم اخراجات بھی بھاری بوجھ لاتے ہیں۔ اس ماہ لین دین اور حسابات میں جلد بازی سے غلطیاں ہونگی۔ غیر ضروری اخراجات سے جلد غصہ آیا کرے گا۔ تاہم تحمل مزاجی سے کام لیں۔ یہ وقت مشکلات کا باعث بنے گا۔ اگر کسی کھیل میں حصہ لے رہے ہیں تو جسمانی چوٹ لگ سکتی ہے۔ مریخ ۵‘۱۵‘۲۰‘۲۴‘ ۲۹ تاریخ کو سعد نظرات کے تحت ہوگا۔ ان دنوں مکینکل اور ٹیکنیکل کام کروانا بہتر رہے گا۔ تاہم ۲‘۱۰‘۱۸ تاریخ کو محتاط رہیں جب کسی کے ساتھ جھگڑا یا حادثہ ہونے کی نشاندہی ہو رہی ہے۔

# برج میزان۔ستارہ زہرہ

حروف:۔ ت۔ٹ۔ر۔ط



پیدائش:۔ ستمبر ۲۴ تا اکتوبر ۲۳

اس ماہ میزانی افراد کو اپنی دلچسپیوں سے متعلق جذبات کو روکنا مشکل ہوگا۔ بہت جلد ترقی کرنا چاہیں گے۔ تاہم سخت دھوکہ ملے گا۔ اپنے کام جلد مکمل کر سکنے کی پوزیشن میں ہونگے۔

زہرہ ۲ تاریخ کو تیسرے گھر میں داخل ہوگا اور ۲۷ کو چوتھے گھر میں داخل ہوگا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی رشتہ دار اس ماہ کے دوران سیر و تفریح اور خوشی کا موقع فراہم کرے گا۔ شاید کسی ایسے رشتہ دار سے ملنے کا موقع ملے گا جس سے ملاقات ہوئے عرصہ ہو چکا ہے۔ یا پھر کسی رشتہ دار کی زندگی میں خوشگوار نوعیت کے واقعات وقوع پذیر ہونگے۔ یعنی کوئی ایسی بات ہوگی جو خوشی اور تقریب کا موقع فراہم کرے گی۔ اگر حال ہی میں قریبی رشتہ داروں یا پڑوسیوں یا قریبی افراد سے اختلافات پیدا ہوئے ہیں تو انہیں دور کرنے میں بھی زہرہ آپ کی مدد کرے گا اور ماحول میں امن و سکون اور ہم آہنگی پیدا کرنے میں مدد ملے گی۔ اختلافات اور اسی نوعیت کی دوسری مشکلات اب جلد دور ہونے لگیں گی۔ زہرہ ۳‘۹‘۱۹‘۲۴‘۲۸ تاریخ کو سعد نظرات قائم کرے گا۔ لہٰذا ان دنوں سیر و تفریح کریں‘ کسی شادی میں شریک ہوں یا اپنے شریک کا ساتھ سفر کرنے میں یہ وقت خوشگوار رہے گا۔

۱۳ اور ۳۰ تاریخ کو عطارد زحل کی تسدیس ہوگی۔ آپ کا زیادہ تر وقت رشتہ داروں کے مطالبات پورے کرنے اور ان کے کاموں کے لئے صرف کرنا پڑے گا۔ تحریری کاموں‘ پبلشنگ‘

